صدیق سے کئی مہینے تک بغی رہے اور ناحق پر مسلمانوں سے فساد کیے اور بیعت کرکے بیعت سے پھر گئے
اور وہ تقیہ کرتے تھے اور اپنا مذہب چھپاتے تھے ظاہر میں کچھ اور باطن میں کچھ اور تھے اور ایک لوگوں
نے حضرت علیؓ سے حد سے زیادہ محبت کی اور ایسا مرتبہ ان کا بیان کیا جو ان میں نہ تھا مثلاً یوں کہا کہ
پیغمبری اللہ کی طرف سے پہلے حضرت علیؓ ہی کو اتری تھی مگر جبرئیلؑ نے پیغمبر کو وحی پہنچا دی بلکہ خود خدا
علی کے بھیس میں تھا اور علی کا مرتبہ پیغمبر کے برابر ہے اور یا حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ سے بھی زیادہ
ان کا مرتبہ ہے اور روز محشر کو حضرت علیؓ جس کو چاہیں گے بہشت کو بھیجیں گے اور جس کو چاہیں دوزخ
میں ڈالیں گے اور مشکل کشا ہیں اور جس کو حضرت علیؓ سے محبت ہو وہ کیسے ہی برے کام کرے اس سے
حساب کتاب نہ ہوگا وہ خود بہشتی ہے سو خود حضرت علیؓ نے فرمایا کہ دونوں طرح کے شخص تباہی میں
آگئے اور ان کا ایمان تباہ ہو گیا کہ میرے مرتبہ سے مجھ کو کم و زیادہ جانا اور یہ جو سچا مرتبہ تھا کہ حضرت علیؓ
پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب تھے اور اللہ کے مقبول تھے اور پیغمبر خدا صلعم کے محبوب تھے سو
اس مرتبہ میں کمی بیشی کی۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ خارجیوں اور افضلیوں دونوں کا ایمان تباہ ہے اور
اہل سنت کا عقیدہ خود حضرت کے فرمودہ کے موجب رو براہ ہے۔

أَخْرَجَ أَحْمَدُ عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ وَزَيْدِ — امام احمدؒ نے ذکر کیا کہ براء بن عازب اور ارقم کے بیٹے زید نے نقل
بْنِ أَرْقَمَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ — کیا کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم جب اترے غدیر خم میں پکڑا ہاتھ علیؓ کا
لَمَّا نَزَلَ بِغَدِيْرِ خُمٍّ أَخَذَ بِيَدِ عَلِيٍّ فَقَالَ — پھر لوگوں سے فرمایا کہ کیا نہیں جانتے ہو تم کہ میں زیادہ دوست ہوں
أَلَسْتُمْ تَعْلَمُوْنَ أَنِّيْ أَوْلٰى بِالْمُؤْمِنِيْنَ مِنْ أَنْفُسِهِمْ — مسلمانوں کا ان کی جانوں سے بولے کہ سچ ہے پھر فرمایا کیا نہیں
قَالُوْا بَلٰى فَقَالَ أَلَسْتُمْ تَعْلَمُوْنَ أَنِّيْ أَوْلٰى — جانتے ہو کہ میں زیادہ دوست ہوں ہر مومن کا اس کی جان سے بولے
بِكُلِّ مُؤْمِنٍ مِنْ نَفْسِهِ قَالُوْا بَلٰى فَقَالَ اللّٰهُمَّ — ہاں پھر فرمایا کہ خدایا جس کا میں دوست ہوں تو علیؓ بھی اس کا
مَنْ كُنْتُ مَوْلَاهُ فَعَلِيٌّ مَوْلَاهُ اللّٰهُمَّ وَالِ — دوست ہے الٰہی دوست رکھ اس کو جو دوست رکھے اس کو اور
مَنْ وَالَاهُ وَعَادِ مَنْ عَادَاهُ فَلَقِيَهُ عُمَرُ بَعْدَ — دشمن رکھ اس کو جو عداوت رکھے علی سے پھر ملے علیؓ سے عمرؓ بعد اس کے تو کہا
ذٰلِكَ فَقَالَ لَهُ هَنِيْئًا يَا ابْنَ أَبِيْ طَالِبٍ أَصْبَحْتَ — مبارک ہو تجھ کو اے ابی طالب کے بیٹے کہ صبح کی تو نے اور شام کی تو نے
وَأَمْسَيْتَ مَوْلٰى كُلِّ مُؤْمِنٍ وَمُؤْمِنَةٍ — اس حال میں کہ تو دوست ہے ہر مسلمان مرد اور ہر مسلمان عورت کا۔

ف۔ یہ نو حدیثیں اوپر کی مشکوٰۃ کے باب مناقب علیؓ میں لکھی ہیں اور غدیر خم ایک مکان ہے کہ وہاں پیغمبر
خدا صلعم اصحابوں کے ساتھ اترے بعضے منافقوں نے علیؓ کے حق میں کچھ برائیاں مشہور کیں پیغمبر خدا صلی
اللہ علیہ وسلم کو خبر پہنچی حضرت نے سب کو جمع کر کے کھڑے ہو کر خطبہ فرمایا اور علیؓ کا ہاتھ پکڑ کر لوگوں سے فرمایا

کہ بموجب آیت اَلنَّبِیُّ اَوْلٰی بِالْمُؤْمِنِیْنَ مِنْ اَنْفُسِہِمْ کے کیا سب مسلمانوں کی جان سے زیادہ میں ا[illegible]
دوست نہیں ہوں اصحابوں نے عرض کیا کہ ہاں سچ ہے کہ تم مسلمانوں کی جان سے زیادہ دوست ہو
پھر خاص کر کے فرمایا کہ کیا میں ہر مومن کو ان کی جان سے زیادہ دوست نہیں ہوں اصحابوں نے عرض کیا
کہ ہاں سچ ہے سب نے اس بات کا اقرار کیا تب حضرت نے اللہ سے دعا کی کہ خدایا جیسا میری دوستی
کا تو نے مسلمانوں کو حکم کیا ویسا ہی ہر مسلمان علی کو بھی دوست رکھے اور جو علیؓ سے دوستی رکھے اس سے تو
بھی دوستی رکھ جو علی سے دشمنی رکھے اس سے تو بھی دشمنی رکھ بعد اس خطبہ کے عمرؓ جب علی سے ملے تب علی کو مبارکباد دی اور فرمایا کہ اے علی تیری
شان ہے کہ ہمیشہ ہر مسلمان پر خواہ مرد ہو خواہ عورت سب پر واجب ہو گیا کہ تیری دوستی رکھیں۔ اس حدیث
سے معلوم ہوا کہ ہر مسلمان کو بھی پیغمبر کی دوستی اپنی جان سے زیادہ چاہیے یعنی پیغمبر کے حکم بجا لانے کو اپنی جان
سے زیادہ مقدم سمجھے ویسے ہی علیؓ کی دوستی اپنی جان سے زیادہ مقدم رکھے اور کبھی اس محبت میں فرق نہ آ[illegible]
اور یہ بھی معلوم ہوا کہ علیؓ کی سچی تعریف اور مدح سُنے تو خوش ہو جیسے عمر رضی اللہ عنہ خوش ہوئے تھے اور علی کو مبارکباد
دی تھی اور یہ بھی معلوم ہوا کہ جو علیؓ سے محبت رکھے وہ خدا کا دوست ہے اور جو علیؓ سے عداوت رکھے وہ
خدا کا دشمن ہے۔

اَخْرَجَ اَحْمَدُ عَنْ عَلِیٍّ قَالَ قِیْلَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ نُؤَمِّرُ بَعْدَکَ قَالَ اِنْ تُؤَمِّرُوْا اَبَا بَکْرٍ تَجِدُوْہُ اَمِیْنًا زَاھِدًا فِی الدُّنْیَا رَاغِبًا فِی الْاٰخِرَۃِ وَاِنْ تُؤَمِّرُوْا عُمَرَ تَجِدُوْہُ قَوِیًّا اَمِیْنًا لَا یَخَافُ فِی اللّٰہِ لَوْمَۃَ لَائِمٍ وَاِنْ تُؤَمِّرُوْا عَلِیًّا وَلَا اَرٰکُمْ فَاعِلِیْنَ تَجِدُوْہُ ھَادِیًا مَّھْدِیًّا یَاْخُذُ بِکُمُ الطَّرِیْقَ الْمُسْتَقِیْمَ

امام احمدؒ نے ذکر کیا کہ علیؓ نے نقل کیا کہ لوگوں نے پوچھا یا رسول اللہ کس کو ہم امیر کریں تمہارے بعد فرمایا اگر تم حاکم کرو ابوبکر کو پاؤ گے اس کو امانت دار متوجہ نہ ہونے والا دنیا میں اور رغبت رکھنے والا آخرت میں اور اگر امیر کرو تم عمرؓ کو پاؤ گے تم اس کو زبردست امانتدار کہ نہیں ڈرتا اللہ کے کام میں برا کہنے سے کسی برا کہنے والے کے اور اگر حاکم کرو علی کو مگر دیکھتا نہیں تم کو کہ تم کرو گے، کرو تو پاؤ گے اس کو سیدھی راہ بتانے والا سیدھی راہ پر چلا دے تم کو سیدھی مضبوط راہ پر۔

ف۔ اصحابوں کو تردد ہوا کہ بعد پیغمبر خدا صلعم کے کون شخص حضرت کا جانشین ہو کر مسلمانوں کا بندوبست
کرے اور ہر امر میں حکم کرے سو خود حضرت سے پوچھا کہ آپ کے بعد ہم کس کو امیر کریں حضرت نے تین
شخص کا نام لیکر ہر ایک کا حال بیان کیا اور فرمایا اگر تم ابوبکرؓ کو میرے بعد اپنا امیر بناؤ تو وہ امانتداری
[illegible] لوگوں کے حق واجبی ادا کرے گا اور محض دینداری کا لحاظ رکھے گا دنیا کی طرف متوجہ نہ ہوگا
سوا ثواب کے اور اللہ کی رضامندی کے اس کو منظور نہ ہوگا چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ ابوبکر
[illegible] وقت میں آپ کپڑا بیچا کرتے تھے اور لوگوں کا انصاف کرتے تھے اور اس خلافت سے انکا یہی مقصود

تھا کہ آخرت میں ثواب زیادہ ملے پھر فرمایا کہ اگر عمرؓ کو تم اپنا امیر بناؤ میرے بعد تو وہ مضبوط اور زبردست اور قوی ہے کہ ہر نیک کام میں مبادرت اور دست اندازی کرے گا اور دل پر اس کے خوف آویگا اور امانت دار ہے کہ امت کے حقوق واجبی ادا کرے گا اور ایسا دیندار آدمی ہے کہ اللہ کے کام میں کسی کے برا کہنے سے نہیں ڈرتا کوئی کچھ کہا کرے وہ اللہ تعالیٰ کے کام میں کسی کے برا ماننے کا اور اپنی ہجو و مذمت کا لحاظ نہیں کرتا چنانچہ فی الحقیقت ایسا ہی ظاہر ہوا کہ عمر رضی اللہ عنہ کے وقت میں کسی کا خوف نہ رہا اور سینکڑوں ملک فتح ہوئے اور اسلام رائج ہوا اور حقوق سب مسلمانوں کے واجبی ادا ہوئے پھر فرمایا کہ اگر علیؓ کو تم اپنا امیر بناؤ تو وہ ایسا مرد ہے کہ سیدھی راہ پر ہے اور تم سب کو سیدھی راہ پر چلا دے گا اور سیدھی راہ بتا دے گا مگر مجھکو نہیں معلوم ہوتا کہ تم میرے بعد علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اپنا امیر بناؤ شاید یہ اس واسطے فرمایا کہ علیؓ کی عمر بہ نسبت ابوبکرؓ و عمرؓ کے کم تھی اور دستور ہے کہ لوگ زیادہ عمر والے کو اکثر اپنا امیر اور حاکم بناتے ہیں چنانچہ جس روز پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوئی اس روز علیؓ کی عمر تینتیس برس کی تھی اور حضرت ابوبکرؓ کی اکسٹھ برس کی اور حضرت عمرؓ کی پچاس برس کی یا حضرت کو وحی سے معلوم ہوا ہو کہ لوگ میرے بعد علیؓ کو حاکم اور امیر اپنا بلا فصل نہ بنا دیں گے یا یہ سبب ہو کہ علی کو تالیف قلب کی ہو غرض کہ اس حدیث سے بھی ابوبکرؓ و عمرؓ و علی کی مدح اور خوبیاں صاف بخوبی معلوم ہوتی ہیں۔

اَخْرَجَ التِّرْمِذِیُّ عَنْ عَلِیٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ رَحِمَ اللّٰہُ اَبَابَکْرٍ زَوَّجَنِیْ اِبْنَتَہٗ وَحَمَلَنِیْ اِلٰی دَارِ الْھِجْرَۃِ وَصَحِبَنِیْ فِی الْغَارِ وَاَعْتَقَ بِلَالًا مِّنْ مَالِہٖ رَحِمَ اللّٰہُ عُمَرَ یَقُوْلُ الْحَقَّ وَاِنْ کَانَ مُرًّا تَرَکَہُ الْحَقُّ وَمَالَہٗ مِنْ صَدِیْقٍ حَمِیْمٍ رَحِمَ اللّٰہُ عُثْمَانَ یَسْتَحْیِیْ مِنْہُ الْمَلٰئِکَۃُ رَحِمَ اللّٰہُ عَلِیًّا اَللّٰھُمَّ اَدِرِ الْحَقَّ مَعَہٗ حَیْثُ دَارَ۔

ترمذی نے ذکر کیا کہ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نقل کیا کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ خدا رحمت کرے ابوبکرؓ پر کہ اس نے نکاح کر دی اپنی بیٹی مجھکو اور سوار کرکے لے گیا مجھکو ہجرت کے گھر تک اور ساتھ رہا میرے غار میں اور آزاد کیا بلال کو مول لیکر اپنے مال سے خدا رحمت کرے عمرؓ پر کہ بولتا ہے سچ اگرچہ کڑوا ہے چھوڑا اس کو حق گوئی نے کہ کوئی نہیں اس کا دوست خدا رحمت کرے عثمانؓ پر کہ شرماتے ہیں اس سے فرشتے خدا رحمت کرے علیؓ پر خدایا پھیر تو حق کو اسکے ساتھ جدھر وہ پھرے۔

ف۔ ابوبکرؓ نے اللہ و رسول کے کاموں میں اپنی آبرو اور جان و مال سے دریغ نہ کیا چنانچہ بی بی عائشہؓ بیٹی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو دی صرف پیغمبری کے لحاظ سے اور مال کا خیال نہ کیا اور جب مکہ کے لوگوں نے زور باندھا اور حضرت کو اور اصحابوں کو ایذا دینے لگے اللہ تعالیٰ کے حکم بموجب چھپ کر

مدینہ کو چلے کچھ دور ابوبکر صدیقؓ نے اپنی پیٹھ پر حضرت کو چڑھایا اور اپنے پاؤں کی انگلیوں کے بل ہو گئے تاکہ پاؤں کا نشان زمین پر نہ پڑے اور پہاڑ کے غار میں پہلے اندھیرے میں آپ جا کر غار کو صاف کیا اس میں ایک سوراخ تھا اس میں اپنا انگوٹھا دیا اور حضرت کو ساتھ لیکر وہاں رہے وہاں ایک سانپ نے اُس انگوٹھے میں کاٹا پھر وہاں پر ایک اونٹ موجود کیا اس پر حضرت سوار ہو کر مدینہ کو تشریف لے گئے اور بلال ایک کافر کے غلام تھے ابوبکرؓ نے دو ہزار اشرفیاں اور کچھ زیادہ اور ایک غلام بدلے میں دیکر اُن کو اس سے مول لیا اور آزاد کر دیا کہ وہ حضرت کی خدمت میں رہتے تھے سو حضرت نے ابوبکرؓ کی یہ تعریفیں بیان کیں اور دعا مانگی کہ خدا ان پر رحم کرے پھر فرمایا کہ عمر سچ بولتا ہے باوجودیکہ سچ بولنا اکثر لوگوں کو برا لگتا ہے اور کڑوا معلوم ہوتا ہے مگر وہ اس قدر سچ بولتا ہے کہ سچ کہنے کے سبب لوگوں نے اس کو ترک کر دیا اور کوئی اس کا دوست نہ رہا اس پر بھی اللہ ہی رحم کرے اور عثمانؓ کا یہ حال ہے کہ اس کی شرم کا حال دیکھ کر فرشتے بھی اس سے شرماتے ہیں یعنی اس مقدمہ میں فرشتوں پر بھی ان کو بزرگی ہے چنانچہ کسی نے کبھی حضرت عثمانؓ کا بدن کھلا ہوا نہ دیکھا اور خود انہوں نے اپنا بدن ناف سے نیچے زانو تک شرم سے نہ دیکھا سو حضرت نے فرمایا کہ ان پر بھی خدا رحمت کرے اور علی پر خدا رحم کرے کہ ان کے وقت میں لوگ کئی طرح پر ہوں گے سوائے اللہ جس طرف علی ہو اسی طرف حق واجبی ہووے اور جدھر وہ متوجہ ہو اسی جانب حق کو متوجہ کر دے۔

أَخْرَجَ التِّرْمِذِيُّ عَنْ جَابِرٍ قَالَ نَظَرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلٰى طَلْحَةَ بْنِ عُبَيْدِ اللّٰهِ قَالَ مَنْ سَرَّهُ أَنْ يَنْظُرَ إِلٰى شَهِيْدٍ يَمْشِيْ عَلٰى وَجْهِ الْأَرْضِ فَلْيَنْظُرْ إِلٰى طَلْحَةَ بْنِ عُبَيْدِ اللّٰهِ۔

ترمذی نے ذکر کیا کہ جابرؓ نے نقل کیا کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے طلحۃ بن عبید اللہ کی طرف دیکھا اور فرمایا کہ جو شخص دیکھا چاہے زمین پر چلتے شہید کی طرف تو دیکھ لے طلحۃ بن عبید اللہ کو۔

ف۔ شہید اس کو کہتے ہیں کہ جو اللہ کا نہایت عاشق و مشتاق ہو اور اپنا مال اللہ کی راہ میں فدا کرے اور اللہ کی راہ میں جان دینی سہل جانے بلکہ آرزو کرے سو حضرت طلحہؓ کا یہی حال تھا سو حضرت نے فرمایا کہ یہ جیتا شہید ہے یعنی ظاہر میں اگرچہ زمین پر چلتا پھرتا ہے مگر حقیقت میں یہ اللہ کی راہ میں جان دیئے ہوئے ہے سو ایسا ہی ظاہر میں بھی ہوا کہ طلحہ شہید ہوئے۔

أَخْرَجَ الشَّيْخَانِ عَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ لِكُلِّ نَبِيٍّ

بخاری اور مسلم نے ذکر کیا کہ جابرؓ نے نقل کیا کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہر نبی کے صاف باطن مخلص دوست ہوتے ہیں

حواریًا وحواریّ الزبیر۔ میرا صاف باطن دوست زبیر ہے۔

اخرج الترمذی عن علیؓ قال سمعت — ترمذی نے ذکر کیا کہ علیؓ نے نقل کیا کہ پیغمبر خدا صلعم سے

اذنی من فی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم — میرے کان نے سنا کہ اپنے منہ سے فرمایا تھا کہ طلحہ اور زبیر

یقول طلحۃ والزبیر جارای فی الجنۃ — دونوں میرے ہمسایہ ہوئے بہشت میں۔

اخرج الترمذی عن ابی ھریرۃ رضؓ ان رسول — ترمذی نے ذکر کیا کہ ابوہریرہؓ نے نقل کیا کہ رسول خدا صلعم

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان علی حراء — تھے حرا پہاڑ پر اور ابوبکرؓ و عمرؓ و عثمانؓ

وابوبکر وعمر وعثمان وعلیؓ وطلحۃ — اور علیؓ اور طلحہؓ اور زبیرؓ سو ہلا

وزبیر فتحرکت الصخرۃ فقال رسول — پتھر تو فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اھدأ فما — نے کہ ٹھیر ارہ تجھ پر تو نبی یا صدیق یا

علیک الا نبی او صدیق او شہید۔ یا شہید ہیں۔

ف نبی فرمایا اپنے تئیں اور صدیق فرمایا ابوبکرؓ کو اور شہید فرمایا عمرؓ اور عثمانؓ اور علیؓ اور طلحہؓ اور زبیرؓ کو۔

اخرج الشیخان عن انسؓ قال قال — بخاری اور مسلم نے ذکر کیا کہ انسؓ نے نقل کیا کہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لکل — رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہر امت میں

امۃ امین وامین ھذہ الامۃ ابوعبیدۃ — امین ہوتا ہے اور امین اس امت میں ابوعبیدہ

ابن الجراح۔ — ابن الجراح ہے۔

اخرج مسلم عن ابی ملیکۃ قال — مسلم نے ذکر کیا کہ ابی ملیکہ نے نقل کیا کہ میں نے سنا

سمعت عائشۃ رضؓ وسئلت من کان — بی بی عائشہؓ سے جب ان سے لوگوں نے پوچھا کہ کون ایسا

رسول اللہ صلعم مستخلفا ان استخلفہ — تھا کہ اس کو خلیفہ کرتے اپنا رسول خدا صلعم اگر خلیفہ

قالت ابوبکر فقیل ثم من بعد ابی بکر — کرتے تو فرمایا بی بی عائشہؓ نے کہ ابوبکرؓ کو پھر پوچھا گیا کہ بعد ابوبکرؓ

قال عمر قیل من بعد عمر قالت ابو — کے کس کو فرمایا عمرؓ کو پھر پوچھا گیا بعد عمرؓ کے فرمایا ابو

عبیدۃ ابن الجراح۔ — عبیدہؓ ابن الجراح کو۔

اخرج الشیخان عن علیؓ قال ما سمعت — بخاری اور مسلم نے ذکر کیا کہ علیؓ نے نقل کیا کہ میں نے سنا کہ

النبی صلعم جمع ابویہ لاحد الا لسعد بن — رسول خدا صلعم نے جمع کیا ہو اپنے ماں باپ کو کسی کے واسطے

مالک فانی سمعتہ یقول یوم احد — مگر سعد بن مالک کے واسطے یوں ہوا کہ میں نے سنا رسول خدا صلعم

یاسعد ارم فداک ابی وامی — اگلا دن فرماتے تھے کہ اے سعد تیر مار صدقے تجھ پر میرا باپ اور میری ماں

ف. عرب میں دستور ہے کہ جس سے محبت ہوتی ہے تو اس کو کبھی کسی بات میں کہا کرتے ہیں کہ فدا تجھ پر میرا باپ یا فدا تجھ پر میری ماں سو حضرت رسول خدا صلعم جو کسی کو یہ لفظ فرماتے تھے سو فقط ایک لفظ فرماتے تھے کہ فدا تجھ پر میری ماں یا یوں فرماتے کہ فدا تجھ پر میرا باپ مگر سعدؓ کے حق میں احد کی لڑائی کے دن یوں فرمایا کہ اے سعد کافروں پر تیر لگا فدا تجھ پر میرا باپ اور میری ماں۔ اس سے معلوم ہوا کہ پیغمبر خدا صلعم سعد کو نہایت چاہتے تھے۔

أَخْرَجَ التِّرْمِذِيُّ عَنْ عَائِشَةَ رض أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لِنِسَائِهِ إِنَّ أَمْرَكُنَّ مِمَّا يُهِمُّنِي مِنْ بَعْدِي وَلَنْ يَصْبِرَ عَلَيْكُنَّ إِلَّا الصَّابِرُوْنَ الصِّدِّيْقُوْنَ قَالَتْ عَائِشَةُ يَعْنِي الْمُتَصَدِّقِيْنَ قَالَتْ عَائِشَةُ لِأَبِي سَلَمَةَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ سَقَى اللهُ أَبَاكَ مِنْ سَلْسَبِيْلِ الْجَنَّةِ وَكَانَ ابْنُ عَوْفٍ قَدْ تَصَدَّقَ عَلَى أُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِيْنَ بِحَدِيْقَةٍ بِيْعَتْ بِأَرْبَعِيْنَ أَلْفًا.

ترمذی نے ذکر کیا کہ بی بی عائشہؓ نے نقل کیا کہ پیغمبر خدا صلعم فرماتے تھے اپنی بیبیوں سے کہ البتہ تمہارا مقدمہ ایسا ہے کہ مجھ کو اندیشہ میں رکھا ہے کہ میرے بعد کیا ہوگا اور ہرگز کوئی برداشت نہ کر سکے گا تم پر مگر صبر کرنے والے سچے کہا بی بی عائشہؓ نے کہ اس سے حضرت کی مراد تھی خرچ کرنے والے لوگ پھر کہا بی بی عائشہؓ نے عبدالرحمن کے بیٹے ابوسلمہ کو کہ اللہ تیرے باپ کو جنت کی سلسبیل نہر سے پانی پلاوے اور عبدالرحمن بن عوف نے دے ڈالا مسلمانوں کی ماؤں کو ایک باغ کہ وہ بکا چالیس ہزار کو

ف. عورتوں کا مقدمہ بہت نازک ہوتا ہے خصوصاً ذرا بات میں رنجیدہ اور ناخوش ہو جاتی ہیں خصوصاً پردہ نشین بیبیوں کے واسطے ہر وقت خادم اور خدمتگار اور سربراہ کار گذار ہر دم موجود چاہیے بالخصوص اس وقت میں نہایت مشکل ہے کہ ظاہر میں کچھ وجہ معاش کی نہ ہو اس واسطے حضرت کو اپنی بیبیوں کے مقدمہ میں اندیشہ رہتا تھا کہ میرے بعد ان کا کیا حال ہوگا ان کی خاطر داری اور برداشت اور کام خدمت کون کریگا مگر ہاں جو شخص نہایت صبر کرنے والا ہر بات کی برداشت کرے اور محنت اور مشقت اپنے اوپر گوارا کرے اور سچا دیندار ہو یعنی مال کو اپنے اللہ کی راہ خرچ کرتا ہو سو بعد حضرت کے بی بی عائشہؓ نے ابوسلمہؓ سے کہا کہ تیرا باپ عبدالرحمن ہمارے ساتھ سلوک سے پیش آیا ان کو اللہ بہشت کی نہر کا پانی پلاوے کہ اس نے پیغمبر خدا صلعم کی بیبیوں کے ساتھ بڑا سلوک کیا کہ ان کو ایک باغ دیا کہ وہ چالیس ہزار کو بکا شاید چالیس ہزار اشرفی کو یا چالیس ہزار درہم کو کہ اس کے دس ہزار پانسو روپے ہوتے ہیں۔

اخرج البخاری عن عمر رض قال ما احد احق بهذا الامر من هؤلاء النفر الذين توفي رسول الله صلى الله عليه وسلم وهو عنهم راض فسمى عليا وعثمان والزبير وطلحة وسعدا وعبد الرحمن.

بخاری نے ذکر کیا کہ فرمایا عمر رض نے کوئی نہیں لیاقت رکھتا اس کام کا ان لوگوں سے کہ وفات پائی رسول خدا صلعم نے اور وہ ان سے راضی تھے پھر نام لئے علی کا اور عثمان رض اور زبیر رض اور طلحہ رض اور سعد بن ابی وقاص اور عبد الرحمن بن عوف۔

ف۔ جب عمر رض کی وفات قریب ہوئی تب انہوں نے فرمایا کہ اس خلافت کی لیاقت ان لوگوں سے زیادہ کسی میں نہیں کہ رسول خدا صلعم زندگی میں وفات کے وقت تک اُن سے راضی رہے اور وہ چھ شخص ہیں جن کے نام لئے سو انھیں میں سے کسی کو خلیفہ میرے بعد کر لو چنانچہ اس سبب سے حضرت علی اور اصحابوں سے مشورہ کر کے حضرت عثمان رض کو خلیفہ کیا۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ چھ شخصوں کو بعد حضرت ابوبکر رض اور حضرت عمر رض کے بڑا مرتبہ تھا حضرت کے نزدیک بھی اور اصحابوں کے نزدیک بھی۔

اخرج الترمذی عن عبد الرحمن بن عوف ان النبي صلى الله عليه وسلم قال ابو بكر في الجنة وعمر في الجنة وعثمان في الجنة وعلي في الجنة وطلحة في الجنة والزبير في الجنة وعبد الرحمن بن عوف في الجنة وسعد بن ابي وقاص في الجنة وسعيد بن زيد في الجنة وابو عبيدة بن الجراح في الجنة

ترمذی نے ذکر کیا کہ عبد الرحمن بن عوف نے نقل کیا کہ پیغمبر خدا صلعم نے فرمایا کہ ابوبکر رض جنت میں اور عمر رض جنت میں اور عثمان جنت میں اور علی رض جنت میں اور طلحہ رض جنت میں اور زبیر رض جنت میں اور عبد الرحمن بن عوف رض جنت میں اور سعد بن ابی وقاص رض جنت میں اور سعید بن زید جنت میں اور ابو عبیدہ بن الجراح جنت میں۔

ف۔ یہ بارہ حدیثیں جو اوپر ذکر ہو چکیں مشکوٰۃ کے باب مناقب عشرہ میں لکھی ہیں یعنی یہ دس اصحاب بہشتی ہیں کہ ان کے بہشتی ہونے میں کچھ شک و شبہ نہیں۔

اخرج الترمذی عن بريدة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ان الله تبارك وتعالى امرني بحب اربعة واخبرني انه يحبهم قيل يا رسول الله سمهم لنا قال علي منهم يقول ذلك ثلاثا وابو ذر والمقداد وسلمان امرني

ترمذی نے ذکر کیا کہ بریدہ رض نے نقل کیا کہ پیغمبر خدا صلعم نے فرمایا کہ خدا تبارک و تعالیٰ نے حکم کیا مجھ کو چار یار کی دوستی رکھنے کا اور بتایا مجھ کو کہ وہ یعنی اللہ دوست رکھتا ہے ان کو لوگوں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ نام بتا دیجئے ہم کو فرمایا علی رض انہیں میں سے ہیں یہ کہتے رہے تین بار اور ابوذر اور مقداد اور سلمان حکم کیا مجھ کو ان کی دوستی کا

يُحِبُّهُمْ وَاَخْبَرَنِي اَنَّهُ يُحِبُّهُمْ اور مجھ کو خبر دی کہ وہ دوست رکھتا ہے ان کو۔

ف۔ یعنی اللہ تعالیٰ نے پیغمبر خدا صلعم سے فرمایا کہ میں ان چاروں شخصوں کو چاہتا ہوں تم بھی ان کی محبت اپنے دل میں رکھو سبحان اللہ کیا بڑا مرتبہ ہے کہ خود اللہ تعالیٰ ان کی محبت رکھتا ہے اور اپنے حبیب کو ان کی محبت رکھنے کا حکم دیا۔

اَخْرَجَ التِّرْمِذِيُّ عَنْ عَلِيِّ بْنِ اَبِي طَالِبٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ لِكُلِّ نَبِيٍّ سَبْعَةَ نُجَبَاءَ رُقَبَاءَ وَاُعْطِيْتُ اَنَا اَرْبَعَةَ عَشَرَ قُلْنَا مَنْ هُمْ قَالَ اَنَا وَاِبْنَايَ وَجَعْفَرٌ وَحَمْزَةُ وَاَبُوْبَكْرٍ وَعُمَرُ وَمُصْعَبُ بْنُ عُمَيْرٍ وَبِلَالٌ وَسَلْمَانُ وَعَمَّارٌ وَعَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْعُوْدٍ وَاَبُوْذَرٍّ وَمِقْدَادٌ

ترمذی نے ذکر کیا کہ علی بن ابی طالب نے نقل کیا کہ پیغمبر خدا صلعم نے کہا کہ ہر نبی کے واسطے سات اشراف نگہبان ہوتے ہیں اور مجھ کو ملے چودہ ہم نے عرض کیا کہ وہ کون ہیں فرمایا کہ میں یعنی علیؓ اور میرے دونوں بیٹے یعنی حسنؓ اور حسینؓ اور جعفرؓ اور حمزہؓ اور ابوبکرؓ اور عمرؓ اور مصعب بن عمیرؓ اور بلالؓ اور سلمانؓ اور عمارؓ اور عبداللہ بن مسعودؓ اور ابوذرؓ اور مقدادؓ۔

ف۔ جعفر حضرت علیؓ کے بھائی تھے اور حمزہؓ عبدالمطلب کے بیٹے تھے۔

اَخْرَجَ الشَّيْخَانِ عَنْ جَابِرٍ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلْعَمْ يَقُوْلُ اهْتَزَّ عَرْشُ الرَّحْمٰنِ بِمَوْتِ سَعْدِ بْنِ مُعَاذٍ۔

بخاری اور مسلم نے ذکر کیا کہ جابر نے نقل کیا کہ میں نے سنا نبی صلعم سے کہ فرماتے تھے کہ ہل گیا عرش خدا کا سبب مرنے سعد بن معاذ کے۔

ف۔ جو لوگ اللہ کے مقبول ہوا کرتے ہیں ان کو سب مخلوق اللہ تعالیٰ کی سوا شیطان کے چاہتے ہیں اور سب ان کی تعظیم کرتے ہیں اور جب تک وہ دنیا میں رہیں سب ان کے واسطے دعا کرتے ہیں اور جب ان کی وفات ہوتی ہے تو سب مخلوقات کو غم ہوتا ہے اور جن مکانوں میں ان کی روح جا کر رہتی ہے وہ مکان اور وہاں کے فرشتے خوشی کرتے ہیں کہ یہ مقبول شخص ہمارے پاس آیا تو جب سعد بن معاذ کی وفات ہوئی ان کی روح عرش معلیٰ کو پہنچی تو عرش خوشی میں آیا ان کی روح کا استقبال کرنے کو ہلا۔

اَخْرَجَ الشَّيْخَانِ عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لِلْاَنْصَارِ لَا يُحِبُّهُمْ اِلَّا مُؤْمِنٌ وَلَا يُبْغِضُهُمْ اِلَّا مُنَافِقٌ فَمَنْ اَحَبَّهُمْ اَحَبَّهُ

بخاری اور مسلم نے ذکر کیا کہ عازب کے بیٹے براء نے نقل کیا کہ سنا میں نے رسول خدا صلعم سے کہ فرماتے تھے انصار کے حق میں کہ ان کو دوست وہی رکھے گا جو مومن ہوگا اور ان سے بغض وہی رکھے گا جو دل میں اپنے کفر رکھتا ہوگا سو جو کوئی محبت

اللّٰهُ وَمَنْ اَبْغَضَهُمْ اَبْغَضَهُ اللّٰهُ — رکھے ان سے محبت رکھے اس سے اللہ اور جو کوئی ان سے بغض رکھے اللہ اس سے بغض رکھو

ف. حضرت نے انصار کی محبت ایمان کی نشانی بتائی اور ان کی عداوت کفر کی علامت فرمائی. اور انصار کے دوستوں کو دعا دی اور جو ان سے بغض رکھے اس کو بد دعا کی تو اس حدیث سے معلوم ہوا کہ انصار سے محبت رکھنے والے لوگ مومن ہیں اللہ کے محبوب اور انصار سے بغض رکھنے والے منافق ہیں کہ ظاہر میں آپ کو مسلمان کہتے ہیں اور حقیقت میں کافر ہیں خدا کے مغضوب.

اَخْرَجَ الْبُخَارِيُّ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ — بخاری نے ذکر کیا کہ ابو ہریرہ رض نے نقل کیا کہ پیغمبر خدا صلعم نے
رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَوْلَا الْهِجْرَةُ — فرمایا کہ اگر نہ ہوتی ہجرت تو میں ہوتا ایک شخص انصار میں سے اور
لَكُنْتُ امْرَءًا مِنَ الْاَنْصَارِ وَلَوْ سَلَكَ النَّاسُ — اگر چلیں سب لوگ ایک راہ پر یا گھاٹی پر اور چلیں انصار
وَادِيًا اَوْ شِعْبًا وَسَلَكَتِ الْاَنْصَارُ وَادِيًا — اور راہ یا گھاٹی پر تو مقرر میں چلوں انصار کی راہ پر اور گھاٹی
اَوْ شِعْبًا لَسَلَكْتُ وَادِيَ الْاَنْصَارِ وَشِعْبَهَا — پر. انصار ایسے ہیں جیسے بدن سے لگا ہوا کپڑا اور سارے
اَلْاَنْصَارُ شِعَارٌ وَالنَّاسُ دِثَارٌ. — لوگ ایسے ہیں جیسے اوپر کا کپڑا.

ف. یعنی انصار کا یہ مرتبہ اور بزرگی ہے کہ خود حضرت نے فرمایا کہ اگر ہجرت نہ ہوتی اور میں مہاجرین میں سے شمار نہ ہوتا تو آپ کو انہی انصاروں میں سے گنتا انہی کی طرف آپ کو نسبت کرتا اور اگر ساری دنیا کی راہ اور ہو جاوے اور انصار کی اور راہ تو میں انصار ہی کی راہ روبہ کو اختیار کروں اور انصار میرے ساتھ ایسے ہیں جیسے استر بدن سے لگا ہوتا ہے کہ اس سے بدن کو لگاؤ ہوتا ہے اور ساری مخلوق میرے ساتھ ایسی ہے جیسے چادر وغیرہ اوپر کا کپڑا ہوتا ہے بس اس سے بڑی فضیلت انصار کی پائی گئی

اَخْرَجَ مُسْلِمٌ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ — مسلم نے ذکر کیا کہ ابو ہریرہ رض نے نقل کیا کہ پیغمبر خدا صلعم
رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنِّي عَبْدُ — نے فرمایا انصار کے حق میں کہ میں بندہ اللہ کا ہوں اور اس کا
اللّٰهِ وَرَسُوْلُهُ هَاجَرْتُ اِلَى اللّٰهِ وَاِلَيْكُمْ — رسول ہوں ہجرت کی میں نے اللہ کی طرف متوجہ ہو کر تمہاری
اَلْمَحْيَا مَحْيَاكُمْ وَالْمَمَاتُ مَمَاتُكُمْ. — طرف. زندگی کی جگہ میری زندگی کی جگہ تمہاری ہے اور موت کی جگہ میری موت کی جگہ تمہاری ہے.

ف. یعنی انصار سے فرمایا کہ میرا تمہارا زیست موت کا ساتھ ہے میں تم کو چھوڑ کر علیحدہ نہ ہوں گا.

اَخْرَجَ الْبُخَارِيُّ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صلعم — بخاری نے ذکر کیا کہ انس رض نے نقل کیا کہ پیغمبر خدا صلعم نے
قَالَ لِلْاَنْصَارِ اَللّٰهُمَّ اَنْتُمْ مِنْ اَحَبِّ النَّاسِ — فرمایا انصار کو کہ خدا گواہ ہے کہ تم سب آدمیوں سے زیادہ
اِلَيَّ اَللّٰهُمَّ اَنْتُمْ مِنْ اَحَبِّ النَّاسِ اِلَيَّ — دوست ہو مجھ کو خدا شاہد ہے کہ تم سب لوگوں سے زیادہ

اَللّٰهُمَّ اَنْتُمْ مِنْ اَحَبِّ النَّاسِ اِلَیَّ ۔ زیادہ محبوب ہو مجھ کو خدا جانتا ہے کہ تم سب آدمیوں سے زیادہ دوست ہو مجھ کو

اَخْرَجَ الْبُخَارِیُّ عَنْ اَنَسٍؓ قَالَ خَرَجَ النَّبِیُّ صَلْعَمْ وَقَدْ عَصَبَ عَلٰی رَاْسِهٖ حَاشِیَةَ بُرْدٍ فَصَعِدَ الْمِنْبَرَ وَلَمْ یَصْعَدْ بَعْدَ ذٰلِكَ الْیَوْمِ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَاَثْنٰی عَلَیْهِ ثُمَّ قَالَ اُوْصِیْكُمْ بِالْاَنْصَارِ فَاِنَّهُمْ كَرِشِیْ وَعَیْبَتِیْ قَدْ قَضَوُا الَّذِیْ عَلَیْهِمْ وَبَقِیَ الَّذِیْ لَهُمْ فَاقْبَلُوْا مِنْ مُحْسِنِهِمْ وَتَجَاوَزُوْا عَنْ مُسِیْئِهِمْ

بخاری نے ذکر کیا کہ انسؓ نے نقل کیا کہ باہر نکلے پیغمبر خدا صلعم اور اس وقت باندھے تھے اپنے سر پر ایک چادر کا کنارہ تو چڑھے منبر پر کہ بعد اس دن کے نہ چڑھے سو حمد کی اللہ کی اور ثنا کی اللہ پر پھر فرمایا کہ میں وصیت کرتا ہوں تم کو انصار کے واسطے کہ وہ میرے پیٹ یعنی رازدار ہیں اور میری گٹھڑی یعنی بھیدی ہیں انہوں نے ادا کیا جو حق ان پر تھا اور باقی رہا جو حق انکا ہے سو قبول کرو انکی نیکیوں سے اور درگذر کرو ان کی بدیوں سے

ف ۔ یعنی انصار میں سے جس شخص سے کچھ نیکی بن پڑے اس نیکی کو قبول کر لیو اور اس کو مقبول جانیو، اور ان میں سے اگر کسی سے کچھ بدی ہو جاوے اور برا کام ہو پڑے تو معاف کر لیو اور درگذر کیجیو۔ اس حدیث سے یہ بھی معلوم ہوا کہ اگر کسی انصار سے کچھ بدی ہو گئی تو اُس پر طعن درست نہیں ۔

اَخْرَجَ مُسْلِمٌ عَنْ زَیْدِ بْنِ اَرْقَمَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِلْاَنْصَارِ وَلِاَبْنَاءِ الْاَنْصَارِ وَلِاَبْنَاءِ اَبْنَاءِ الْاَنْصَارِ ۔

مسلم نے ذکر کیا کہ زید بن ارقم نے نقل کیا کہ فرمایا پیغمبر خدا صلعم نے کہ یا خدایا بخشدے انصار کو اور انصار کی اولاد کو اور انصار کی اولاد کی اولاد کو ۔

. . . .

اَخْرَجَ الشَّیْخَانِ عَنْ عَلِیٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَعَلَّ اللّٰهَ اطَّلَعَ عَلٰی اَهْلِ بَدْرٍ فَقَالَ اعْمَلُوْا مَا شِئْتُمْ وَجَبَتْ لَكُمُ الْجَنَّةُ ۔

بخاری اور مسلم نے ذکر کیا کہ علیؓ نے نقل کیا کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ شاید اللہ تعالیٰ خبردار ہوا بدر والوں پر سو فرمایا ان کو کہ جو چاہو سو کرو۔ واجب تو ہو چکی تمہارے لئے بہشت ۔

ف ۔ یعنی جو اصحاب کہ جنگ بدر میں حضرت کے ساتھ تھے ان کو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ تمہارے لئے بہشت واجب ہو چکی اب جو چاہو سو کرو یعنی اب اگر کوئی گناہ بھی تم سے ہو جاوے تو معاف ہے سو حضرت نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کو علم تھا اس بات کا کہ ان سے گناہ ایسے نہ ہوں گے کہ دوزخ کے سزاوار یہ لوگ ہو ویں شاید اس سبب سے ان کو اللہ تعالیٰ نے یوں فرمایا ۔ غرض کہ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ بدر کی لڑائی والے صحابہ کا بڑا مرتبہ ہے کہ ان کے گناہ معاف ہیں ۔

اَخْرَجَ الْبُخَارِیُّ عَنْ رِفَاعَةَ بْنِ رَافِعٍ قَالَ بخاری نے ذکر کیا کہ رفاعۃ بن رافع نے نقل کیا کہ جبرئیلؑ

جَاءَ جِبْرَئِیْلُ اِلَی النَّبِیِّ صلعم قَالَ مَا تَعُدُّوْنَ — نے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آکر پوچھا کہ تم کیا جانتے ہو
اَهْلَ بَدْرٍ فِیْكُمْ قَالَ مِنْ اَفْضَلِ الْمُسْلِمِیْنَ — بدر کی لڑائی والے اصحابوں کو اپنے بیچ میں فرمایا حضرت نے
اَوْ كَلِمَةً نَحْوَهَا قَالَ وَكَذٰلِكَ مَنْ شَهِدَ — کہ سب مسلمانوں سے افضل یا فرمائی ایسی بات، کہا جبرئیل نے کہ
بَدْرًا مِنَ الْمَلٰٓئِكَةِ ۔ — اور ایسے ہی فرشتے حاضر ہوئے بدر کی لڑائی میں فرشتوں میں سے ۔

ف ۔ بدر کی لڑائی میں فرشتے آئے تھے اور حضرت کے ساتھ ہو کر کافروں سے لڑے تھے سو جبرئیل نے کہا جیسا تم بدر والے اصحابوں کو سب سے افضل جانتے ہو ویسے ہی ہم سب فرشتے فرشتوں میں سے ان فرشتوں کو اچھا اور افضل جانتے ہیں جو بدر میں حاضر ہوئے تھے ۔

اَخْرَجَ مُسْلِمٌ عَنْ حَفْصَةَ قَالَتْ قَالَ — مسلم نے ذکر کیا کہ بی بی حفصہ عمرؓ کی بیٹی پیغمبر خدا کی زوجہ
رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِنِّیْ — نے نقل کیا کہ پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مجھ کو امید
لَاَرْجُوْ اَنْ لَّا یَدْخُلَ النَّارَ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ تَعَالٰی — ہے کہ نہ داخل ہوگا آگ میں انشاء اللہ تعالیٰ جو شخص موجود
اَحَدٌ شَهِدَ بَدْرًا وَالْحُدَیْبِیَةَ ۔ — ہوا بدر اور حدیبیہ کی لڑائی میں ۔

ف ۔ بدر اور حدیبیہ مکانوں کے نام ہیں جہاں جہاں کافروں پر جہاد ہوئے اور اس مقام پر کلمہ انشاء اللہ تعالیٰ ادباً اور تبرکاً حضرت نے فرمایا ۔

اَخْرَجَ الشَّیْخَانِ عَنْ جَابِرٍ قَالَ كُنَّا — بخاری اور مسلم نے ذکر کیا کہ جابرؓ نے نقل کیا کہ حدیبیہ کی لڑائی کے
یَوْمَ الْحُدَیْبِیَةِ اَلْفًا وَّاَرْبَعَ مِائَةٍ قَالَ النَّبِیُّ — روز ہم ایک ہزار چار سو اصحاب تھے ہم کو پیغمبر خدا صلعم
صلعم اَنْتُمُ الْیَوْمَ خَیْرُ اَهْلِ الْاَرْضِ ۔ — نے فرمایا کہ آج تم بہتر ہو سب زمین والوں سے ۔

ف ۔ یہ تیرہ حدیثیں جو ابھی ہو چکیں مشکوٰۃ کے باب جامع المناقب میں لکھی ہیں یعنی جتنے آدمی زمین پر ہیں کسی کا ایسا مرتبہ نہیں جیسا بہتر مرتبہ ان اصحابوں کا ہے ۔ الغرض ان آیتوں اور حدیثوں سے جو مذکور ہوئیں بخوبی ثابت ہوا کہ حضرت کے سب اصحاب خواہ مہاجر خواہ انصار سب مسلمانوں سے بہتر اور افضل اور اللہ تعالیٰ کے مقبول اور پیغمبر خدا کے محبوب تھے یا کل جنات اور انسان سے ان کا مرتبہ بہت بڑا ہے پھر ان میں جو لوگ بدر اور احد اور حدیبیہ وغیرہ لڑائیوں میں حضرت کے ساتھ جہاد میں شریک تھے ان کا مرتبہ افضل ہے پھر ان سے زیادہ چاروں خلیفوں کا رتبہ بڑا ہے اور ان میں حضرت عبداللہ یعنی حضرت ابابکر صدیقؓ اور عمرؓ کا درجہ بڑا ہے اور ان دونوں میں حضرت عبداللہ ابوبکر کا مرتبہ افضل ہے اب آگے حضرت کے اہل بیت کا مرتبہ دریافت کیا چاہیئے ۔

اَخْرَجَ الشَّیْخَانِ عَنِ الْمِسْوَرِ بْنِ مَخْرَمَةَ — بخاری اور مسلم نے ذکر کیا کہ مسور بن مخرمہ نے نقل کیا کہ

اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ — پیغمبر خدا صلعم نے فرمایا کہ فاطمہ ایک ٹکڑا ہے میرے
فَاطِمَۃُ بِضْعَۃٌ مِّنِّیْ فَمَنْ اَغْضَبَھَا اَغْضَبَنِیْ — بدن کا تو جس نے غصہ دلایا اسکو غصہ دلایا مجھ کو بری لگتی ہے مجھ کو
یُرِیْبُنِیْ مَا اَرَابَھَا. — وہ چیز جو ستا دے اس کو.

اَخْرَجَ الشَّیْخَانِ عَنْ عَائِشَۃَ رض قَالَتْ قَالَ — بخاری اور مسلم نے ذکر کیا کہ بی بی عائشہ رض نے نقل کیا کہ
رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَا فَاطِمَۃُ — پیغمبر خدا نے فرمایا کہ اے فاطمہ رض کیا تو خوش نہیں ہووے ہو تو
اَلَا تَرْضَیْنَ اَنْ تَکُوْنِیْ سَیِّدَۃَ نِسَاءِ اَھْلِ الْجَنَّۃِ — سردار ہووے بہشت کی سب عورتوں کی.

ف. یعنی اے فاطمہ رض تو سب بہشت کی عورتوں کی سردار ہے سو تو خوش ہو.

اَخْرَجَ التِّرْمِذِیُّ عَنْ عَائِشَۃَ رض قَالَتْ — ترمذی نے ذکر کیا کہ بی بی عائشہ رض نے نقل کیا کہ سب
کَانَ اَحَبَّ النَّاسِ اِلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ — آدمیوں سے زیادہ دوست تھیں رسول خدا
عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَاطِمَۃُ. — صلی اللہ علیہ وسلم کو بی بی فاطمہ رض.

اَخْرَجَ الشَّیْخَانِ عَنِ الْبَرَاءِ قَالَ رَاَیْتُ — بخاری اور مسلم نے ذکر کیا کہ براء رض نے نقل کیا کہ میں نے
النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَالْحَسَنُ بْنُ — دیکھا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو اور علی رض کے بیٹے حسن
عَلِیٍّ عَلٰی عَاتِقِہٖ یَقُوْلُ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اُحِبُّہٗ فَاَحِبَّہٗ — ان کے کاندھے پر تھے فرماتے تھے نبی کہ اے اللہ میں
چاہتا ہوں اس کو سو تو بھی دوست رکھ اس کو.

اَخْرَجَ الشَّیْخَانِ عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ رض قَالَ خَرَجْتُ — بخاری اور مسلم نے ذکر کیا کہ ابوھریرہ رض نے
مَعَ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فِیْ — نقل کیا کہ میں نکلا رسول خدا صلعم کے ساتھ تھوڑے سے دن
طَائِفَۃٍ مِّنَ النَّھَارِ حَتّٰی اَتٰی خِبَاءَ فَاطِمَۃَ — میں جب آئے فاطمہ رض کے ڈیرے میں تو فرمایا کیا یہاں لڑکا ہے یعنی
فَقَالَ اَثَمَّ لُکَعُ اَثَمَّ لُکَعُ یَعْنِی الْحَسَنَ فَلَمْ — حسن یہ فرمایا دو بار تو دیر نہ کی کہ آئے حسن دوڑتے یہاں تک
یَلْبَثْ اَنْ جَاءَ یَسْعٰی حَتّٰی اعْتَنَقَ کُلُّ وَاحِدٍ — گردن میں باہیں ڈالیں ہر ایک نے ان دونوں میں سے اپنے صاحب کے بیچ
مِّنْھُمَا صَاحِبَہٗ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صلعم — فرمایا پیغمبر خدا نے کہ خدایا میں محبت رکھتا ہوں اس سے تو تو بھی
اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اُحِبُّہٗ فَاَحِبَّہٗ وَاَحِبَّ مَنْ یُّحِبُّہٗ — رکھ محبت اس سے اور محبت رکھ اس سے جو شخص محبت رکھے اس سے

اَخْرَجَ الْبُخَارِیُّ عَنْ اَبِیْ بَکْرَۃَ قَالَ رَاَیْتُ — بخاری نے ذکر کیا کہ ابی بکرہ رض نے نقل کیا کہ میں نے دیکھا رسول
رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَلَی الْمِنْبَرِ — خدا کو منبر پر اور حسن ابن علی ان کے پہلو پر تھے اور رسول خدا
وَالْحَسَنُ بْنُ عَلِیٍّ اِلٰی جَنْبِہٖ وَھُوَ یُقْبِلُ عَلَی — متوجہ ہوتے تھے لوگوں کی طرف ایک دفعہ اور حسن رض پر دوسری
النَّاسِ مَرَّۃً وَّعَلَیْہِ اُخْرٰی وَیَقُوْلُ اِنَّ ابْنِیْ — بار اور فرماتے تھے کہ یہ میرا بیٹا سید ہے اور امید ہے

هٰذَا سَیِّدٌ وَّلَعَلَّ اللّٰهَ اَنْ یُّصْلِحَ بِهٖ بَیْنَ — کہ اللہ صلح یعنی درستی کرے اس کے سبب سے بڑے دو
فِئَتَیْنِ عَظِیْمَتَیْنِ مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ ۔ — جتھوں میں مسلمانوں کے ۔

ف ۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ جب حضرت امام حسنؓ نے خلافت حضرت معاویہؓ کو سپرد کی تو مسلمانوں مسلمانوں میں صلح ہو گئی اور لڑائی نہ ہونے پائی ۔

اَخْرَجَ التِّرْمِذِیُّ عَنْ یَعْلَی بْنِ مُرَّةَ قَالَ — ترمذی نے ذکر کیا کہ یعلی بن مرہ نے نقل کیا کہ پیغمبر
قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ — خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حسینؓ مجھ سے ہے اور میں
حُسَیْنٌ مِّنِّیْ وَاَنَا مِنْ حُسَیْنٍ اَحَبَّ اللّٰهُ — حسین سے دوست رکھے اللہ اس کو جو دوست رکھے
مَنْ اَحَبَّ حُسَیْنًا حُسَیْنٌ سِبْطٌ مِّنَ الْاَسْبَاطِ — حسین کو حسین ایک سبط ہے سبطوں میں ۔

ف ۔ سبط کہتے ہیں اولاد کو اور اسباط حضرت یعقوبؑ کی اولاد کو کہتے ہیں کہ وہ بارہ بیٹے تھے اور ایک کے بہت سی اولاد ہوئی سو فرمایا کہ حسینؓ کا ویسا ہی حال ہے ۔ اس میں اشارہ ہے کہ ان کی بہت نسل جاری ہوگی ۔

اَخْرَجَ التِّرْمِذِیُّ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ — ترمذی نے ذکر کیا کہ ابن عباسؓ نے نقل کیا کہ رسول خدا صلعم
کَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلعم حَامِلَ الْحَسَنِ — لئے ہوئے تھے حسن بن علی کو اپنے کاندھے پر سو دیکھا
بْنِ عَلِیٍّ عَلٰی عَاتِقِهٖ فَقَالَ رَجُلٌ نِعْمَ الْمَرْکَبُ — ایک شخص نے کہ کیا خوب سواری ہے جس پر تو سوار ہوا ہوا ہے اے
رَکِبْتَ یَا غُلَامُ فَقَالَ النَّبِیُّ صلعم نِعْمَ الرَّاکِبُ هُوَ — لڑکے تو فرمایا پیغمبر خدا صلعم نے کیا خوب سوار ہے وہ ۔

ف ۔ یعنی ایسا مرتبہ اور کسی کا کاہے کو ہوگا کہ محبوب خدا کے کاندھے پر سوار ہو ۔

اَخْرَجَ اَحْمَدُ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّهٗ قَالَ رَاَیْتُ النَّبِیَّ — امام احمد نے ذکر کیا کہ ابن عباسؓ نے نقل کیا کہ میں نے دیکھا
صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِیْمَا یَرَی النَّائِمُ ذَاتَ — پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو بیچ اس حالت کے کہ دیکھتا ہے سونے
یَوْمٍ بِنِصْفِ النَّهَارِ اَشْعَثَ اَغْبَرَ بِیَدِهٖ قَارُوْرَةٌ — والا ایک دوپہر کو بال پریشان غبار آلودہ ان کے ہاتھ میں
فِیْهَا دَمٌ فَقُلْتُ بِاَبِیْ اَنْتَ وَاُمِّیْ مَا هٰذَا قَالَ — ایک شیشہ کہ اس میں خون ہے تو میں نے عرض کیا کہ صدقے
هٰذَا دَمُ الْحُسَیْنِ وَاَصْحَابِهٖ لَمْ اَزَلْ اَلْتَقِطُهٗ — تجھ پر میری ماں اور میرا باپ یہ کیا ہے فرمایا کہ یہ خون ہے حسینؓ کا
مُنْذُ الْیَوْمِ فَاُحْصِیَ ذٰلِكَ الْوَقْتَ فَاَجِدُ — اور اس کے یاروں کا بوٹتا ہوں میں اس کو آج کے شروع دن
قُتِلَ ذٰلِكَ الْوَقْتَ ۔ — سے ابن عباسؓ کہا سو شمار کرتا ہوں میں اس دن کو کہ پاؤں قتل اس دن کا

ف ۔ یہ خواب ابن عباسؓ نے کربلا کی لڑائی سے پہلے دیکھا تھا سو وہ آرزو مند تھے کہ اگر میں اس وقت میں ہوں تو میں بھی امام حسینؓ کے ساتھ شہید ہوں تو اس وقت کے منتظر رہا کرتے تھے ۔ اس حدیث

معلوم ہوا کہ امام حسینؓ کے شہید ہونے سے حضرت پیغمبر خدا صلعم کی روح مبارک کو کمال تشویش ہوئی اور گھبرا گئے اور یہاں جو حضرت امام پر رنج اور تکلیف ہوئی اس کا حال دریافت کرکے عالم ارواح میں حضرت کو رنج ہوا اور مغموم ہوئے تو مسلمان کو چاہیے کہ جب امام کا حال سنے تو افسوس کرے اور انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھے اور جانے کہ عبداللہ بن زیاد اور عمر بن سعد اور شمر اور خونے وغیرہ مردود ولد الز[illegible] باجازت یزید پلید کے حضرت امام کو رنج پہنچایا بہت بری حرکت کی مسلمان کو لازم ہے کہ ایسی حرکت نہ کرے جس میں حضرت کو اور حضرت کے اہل بیت کو دنیا میں یا آخرت میں رنج پہونچے تو اب اس واقعہ کربلا کی ہر سال نقل کرنا گویا حضرت کی روح کو ہر سال رنج پہنچانا ہے ۔

اَخْرَجَ التِّرْمِذِیُّ عَنْ اُسَامَةَ بْنِ زَیْدٍ اَنَّهٗ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لِلْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ هٰذَانِ اَبْنَائِیْ وَاَبْنَاءُ اِبْنَتِیْ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اُحِبُّهُمَا فَاَحِبَّهُمَا وَاَحِبَّ مَنْ یُّحِبُّهُمَا۔

ترمذی نے ذکر کیا کہ اسامہ زید کے بیٹے نے نقل کیا کہ پیغمبر خدا صلعم نے حسن اور حسین علیہما السلام کے حق میں فرمایا کہ یہ دونوں میرے بیٹے ہیں اور میری بیٹی کے بیٹے ہیں الٰہی میں دوست رکھتا ہوں ان دونوں کو سو تو بھی دوست رکھ ان کو اور دوست رکھ اس کو جو دوست رکھے ان کو

اَخْرَجَ التِّرْمِذِیُّ عَنْ حُذَیْفَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صلعم هٰذَا مَلَكٌ لَمْ یَنْزِلْ اِلَی الْاَرْضِ قَطُّ قَبْلَ هٰذِهِ اللَّیْلَةِ اسْتَاْذَنَ رَبَّهٗ اَنْ یُّسَلِّمَ عَلَیَّ وَیُبَشِّرَنِیْ بِاَنَّ فَاطِمَةَ سَیِّدَةُ نِسَاءِ اَهْلِ الْجَنَّةِ وَاَنَّ الْحَسَنَ وَالْحُسَیْنَ سَیِّدَا شَبَابِ اَهْلِ الْجَنَّةِ ۔

ترمذی نے ذکر کیا کہ حذیفہؓ نے نقل کیا کہ پیغمبر خدا صلعم نے فرمایا کہ یہ فرشتہ ہے نہ اترا زمین پر کبھی اس رات سے پہلے اجازت مانگی اس نے اپنے رب سے کہ مجھ کو سلام کرے اور خوشخبری دے اس بات کی کہ بی بی فاطمہ سردار ہیں بہشت کی سب عورتوں کی اور یہ کہ حسن اور حسین دونوں سردار ہیں بہشت کے جوانوں کے ۔

اَخْرَجَ التِّرْمِذِیُّ عَنْ زَیْدِ بْنِ اَرْقَمَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صلعم قَالَ لِعَلِیٍّ وَفَاطِمَةَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ اَنَا حَرْبٌ لِّمَنْ حَارَبَهُمْ وَسِلْمٌ لِّمَنْ سَالَمَهُمْ ۔

ترمذی نے ذکر کیا کہ زید بن ارقمؓ نے نقل کیا کہ پیغمبر علیہ السلام نے فرمایا علیؓ اور فاطمہؓ اور حسنؓ اور حسینؓ کے حق میں کہ میں لڑوں اس سے جو لڑے ان سے اور صلح کروں اس سے جو صلح کرے ان سے ۔

اَخْرَجَ مُسْلِمٌ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ خَرَجَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ غَدَاةً وَّعَلَیْهِ مِرْطٌ مُّرَحَّلٌ مِّنْ شَعْرٍ اَسْوَدَ فَجَاءَ الْحَسَنُ بْنُ عَلِیٍّ فَاَدْخَلَهٗ ثُمَّ جَاءَ الْحُسَیْنُ فَاَدْخَلَهٗ ثُمَّ جَاءَتْ

مسلم نے ذکر کیا کہ بی بی عائشہؓ نے نقل کیا کہ باہر آئے پیغمبر خدا صلعم صبح کو اوڑھے ہوئے ایک کملی کہ اس پر ایک سیاہ بالوں کے نقش تھے پھر آئے حسن تو لے لیا ان کو پھر آئے حسین تو لے لیا ان کو پھر آئیں فاطمہؓ تو لے لیا ان کو، پھر

وَفَاطِمَةُ فَاَدْخَلَهَا ثُمَّ جَاءَ عَلِيٌّ فَاَدْخَلَهُ ثُمَّ آئے علی تو لے لیا ان کو یعنی کملی کے اندر پھر فرمایا کہ اللہ
قَالَ اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ تو یہی چاہتا ہے کہ دور کرے تم سے گندگی اے اہلبیت
اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا ۔ اور پاک کرے تم کو ستھرائی سے ۔

ف ۔ کلام اللہ میں اللہ تعالیٰ نے حضرت کی بیبیوں اور گھر والوں کے حق میں فرمایا کہ اللہ تعالیٰ یہی چاہتا ہے کہ دور کرے تم سے گندی باتیں اے گھر والو اور پاک کرے تم کو ستھرائی سے پس آیت سے یہی معلوم ہوتا تھا کہ یہ آیت صرف حضرت کی بیبیوں کے حق میں ہے حضرت نے امام حسنؓ اور امام حسینؓ اور علی مرتضیٰ اور بی بی فاطمہؓ کو ایک کملی میں اپنی گود میں لیکر یہ آیت پڑھی تو مطلب یہ تھا کہ ان کے حق میں یہ دعا بھی ہو جاوے اور لوگ سمجھ لیں کہ اس آیت کے حکم میں یہ پانچوں شخص بھی شامل ہیں صرف بیبیاں نہیں

اَخْرَجَ مُسْلِمٌ عَنْ سَعْدِ بْنِ اَبِيْ وَقَّاصٍ قَالَ لَمَّا نَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰيَةُ ۔ نَدْعُ اَبْنَاءَنَا وَاَبْنَاءَكُمْ وَنِسَاءَنَا وَنِسَاءَكُمْ وَاَنْفُسَنَا وَاَنْفُسَكُمْ ثُمَّ نَبْتَهِلْ فَنَجْعَلْ لَعْنَةَ اللّٰهِ عَلَى الْكٰذِبِيْنَ دَعَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلِيًّا وَفَاطِمَةَ وَحَسَنًا وَحُسَيْنًا فَقَالَ اللّٰهُمَّ هٰؤُلَاءِ اَهْلُ بَيْتِيْ

مسلم نے ذکر کیا کہ سعد بن ابی وقاصؓ نے نقل کیا کہ جب یہ آیت اتری کہ نَدْعُ اَبْنَاءَنَا وَاَبْنَاءَكُمْ الخ تو پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے علی اور فاطمہ اور حسنین رضی اللہ عنہم کو ___ پھر فرمایا کہ خدایا یہ میرے اہل بیت ہیں ۔

ف ۔ نصاریٰ حضرت عیسیٰ کو خدا کا بیٹا بتاتے تھے جب خدا تعالیٰ نے قرآن میں فرمایا کہ حضرت عیسیٰ بندے ہیں اور جیسے اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم کو بے ماں باپ کے صرف اپنے حکم سے پیدا کیا تھا ویسے ہی حضرت عیسیٰ کو بھی بے باپ کے پیدا کیا نصاریٰ نے نہ مانا اور پیغمبر خدا صلعم کو جانا کہ ان کا مذہب غلط ہے اور اپنا مذہب سچا جانا تب یہ آیت اتری سورۂ آل عمران میں خدائے تعالیٰ نے فرمایا کہ اے پیغمبر تو ان نصاریٰ سے کہہ کہ ہم اپنے بیٹوں کو بلا دیں اور تم اپنے بیٹوں کو بلاؤ اور ہم اپنے ہاں کی عورتوں کو بلا دیں اور تم اپنے ہاں کی عورتوں کو بلاؤ اور ہم آپ ہوں اور تم آپ ہو اور سب مل کر جھوٹوں پر بددعا کریں تعجب یہ آیت نازل ہوئی پیغمبر خدا نے علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ کو اور بی بی فاطمہؓ اور حسن اور حسین علیہم السلام کو بلا کر اپنے ساتھ لیا اور اللہ تعالیٰ سے عرض کیا کہ الٰہی یہ میرے گھر والے ہیں یعنی میرے بیٹے اور گھر والے یہ ہیں ۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم حضرت علی اور امام حسن اور امام حسین کو اپنا بیٹا جانتے تھے ۔

اَخْرَجَ التِّرْمِذِيُّ عَنْ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ بْنِ رَبِيْعَةَ ترمذی نے ذکر کیا کہ عبد المطلب بن ربیعہ نے نقل کیا کہ
اَنَّ الْعَبَّاسَ دَخَلَ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عباس آئے رسول خدا صلعم کے پاس ناخوش کئے ہوئے

عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مُغْضَبًا وَاَنَا عِنْدَہٗ فَقَالَ مَا اور میں ان کے پاس تھا سو فرمایا پیغمبر خدا صلعم نے کس

اَغْضَبَکَ قَالَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ مَالَنَا وَلِقُرَیْشٍ چیز نے غصہ دلایا تجھکو کہا یا رسول اللہ کیا ہوا ہے ہمارے ساتھ

اِذَا تَلَاقَوْا بَیْنَہُمْ تَلَاقَوْا بِوُجُوْہٍ مُبْشَرَۃٍ وَاِذَا قریش کو کہ جب وہ ملتے ہیں آپس میں تو ملتے ہیں خوش ہوتے

لَقُوْنَا لَقُوْنَا بِغَیْرِ ذٰلِکَ فَغَضِبَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ہوئے ہنستی پیشانی سے اور جب ملتے ہیں ہم سے تو ملتے ہیں

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ حَتّٰی اَحْمَرَّ وَجْہُہٗ ثُمَّ بغیر اس کے تو غصہ ہوئے رسول خدا اس قدر کہ سرخ ہو گیا

قَالَ وَالَّذِیْ نَفْسِیْ بِیَدِہٖ لَا یَدْخُلُ قَلْبَ ان کا چہرہ پھر فرمایا کہ قسم ہے اسکی کہ جس کے ہاتھ میں میری جان

الرَّجُلِ الْاِیْمَانُ حَتّٰی یُحِبَّکُمْ لِلّٰہِ وَلِرَسُوْلِہٖ ہے ہرگز نہ بیٹھے گا آدمی کے دل میں ایمان جب تک دوست نہ رکھے

ثُمَّ قَالَ اَیُّہَا النَّاسُ مَنْ اٰذٰی عَمِّیْ فَقَدْ تم کو اللہ کیواسطے اور اللہ کے رسول کے واسطے پھر فرمایا اے لوگو جس نے

اٰذَانِیْ فَاِنَّمَا عَمُّ الرَّجُلِ صِنْوُ اَبِیْہِ۔ ایذا دی میرے چچا کو تو اس نے ایذا دی مجھکو چچا آدمی کا تو

برابر ہوتا ہے اُس کے باپ کے۔

ف۔ عباس رسول خدا کے چچا تھے ان سے بعضے لوگ خوشی سے نہ ملے تب انہوں نے حضرت سے شکایت کی حضرت نے فرمایا کہ میرے چچا اور اہل بیت سے جو کوئی دوستی نہ رکھے اس کا ایمان ہی نہیں، اور جو کوئی میرے چچا کو ایذا اور رنج دے اس نے مجھکو ایذا دی اس واسطے کہ چچا ہر شخص کا اس کے باپ کے برابر کا بھائی ہوتا ہے بھلا کوئی کسی کی تعظیم کرے اور اس کے باپ کی تعظیم نہ کرے تو وہ خوش ہوگا

اَخْرَجَ رَزِیْنٌ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ رزین نے ذکر کیا کہ ابن عباس نے نقل کیا کہ فرمایا پیغمبر خدا

اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لِلْعَبَّاسِ اِذَا کَانَ صلعم نے عباسؓ کو جب صبح ہو پیر کے دن تو تو آئیو میرے پاس

غَدَاۃُ الْاِثْنَیْنِ فَاْتِنِیْ اَنْتَ وَوَلَدُکَ حَتّٰی اور تیرا بیٹا تو میں دعا کر دوں تمہارے لئے ایسی دعا کہ اُس سے

اَدْعُوَ لَکُمْ بِدَعْوَۃٍ یَنْفَعُکَ اللّٰہُ بِہَا وَوَلَدَکَ فائدہ کرے خدا تیرا اور تیرے بیٹے کا پھر صبح کی عباس نے

فَغَدَا فَغَدَوْنَا مَعَہٗ وَاَلْبَسَنَا کِسَاءَہٗ ثُمَّ قَالَ اور میں نے ان کے ساتھ اور اڑھائی پیغمبر خدا صلعم نے ہم دونوں

اَللّٰہُمَّ اغْفِرْ لِلْعَبَّاسِ وَوَلَدِہٖ مَغْفِرَۃً ظَاہِرَۃً کو ایک چادر اپنی پھر دعا کی کہ اے اللہ بخش دے عباس کو اور اسکے

وَّبَاطِنَۃً لَا تُغَادِرُ ذَنْبًا اَللّٰہُمَّ احْفَظْہُ فِیْ بیٹے کو بخشش ظاہری اور باطنی کہ نہ چھوڑے کسی گناہ کو اور بچائی رکھ

وَلَدِہٖ وَاجْعَلِ الْخِلَافَۃَ بَاقِیَۃً فِیْ عَقِبِہٖ۔ اس کو اس کی اولاد میں اور کرے خلافت باقی اس کے پیچھے۔

اَخْرَجَ الشَّیْخَانِ عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عُمَرَ بخاری اور مسلم نے ذکر کیا کہ عبد اللہ بن عمر نے نقل کیا کہ زید بن

قَالَ اِنَّ زَیْدَ بْنَ حَارِثَۃَ مَوْلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ حارثہ پیغمبر خدا کے چھوکرے کو ہم پکارا کرتے تھے زید بن محمد

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَا کُنَّا نَدْعُوْہُ اِلَّا زَیْدَ کہ جب تک اتری یہ آیت قرآن میں کہ پکارو بیٹے ہوئے

اُدْعُوْھُمْ لِاٰبَآئِھِمْ بیٹوں کو ان کے باپوں کی طرف نسبت کر کے۔
ابْنَ مُحَمَّدٍ حَتّٰی نَزَلَ الْقُرْاٰنُ

ف. زید ایک شخص تھے کہ حضرت نے ان کو بیٹا کیا تھا تو سب اصحاب ان کو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا بیٹا کہا کرتے تھے جب یہ آیت نازل ہوئی کہ جس کا بیٹا ہو اسی کا بیٹا کہو اور جس نے بیٹا بنایا ہو اس کا بیٹا کہنا کچھ ضرور نہیں ہے صحابہؓ نے زید بن محمد کہنا موقوف کیا اور زید بن حارث کہنے لگے۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ سب صحابہ زید کو اہل بیت میں شمار کرتے تھے۔

اَخْرَجَ التِّرْمِذِیُّ عَنْ عَائِشَۃَ قَالَتْ اَرَادَ ترمذی نے ذکر کیا کہ بی بی عائشہؓ نے نقل کیا کہ ارادہ کیا نبی صلعم
النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنْ یُّنَحِّیَ مُخَاطَ نے خود پاک کریں لعاب بینی اسامہؓ کی ناک سے عرض کیا عائشہؓ
اُسَامَۃَ قَالَتْ عَائِشَۃُ دَعْنِیْ حَتّٰی اَنَا الَّذِیْ نے کہ چھوڑ دیجئے کہ میں کروں فرمایا اے عائشہ محبت رکھ اس
اَفْعَلُ قَالَ یَا عَائِشَۃُ اَحِبِّیْہِ فَاِنِّیْ اُحِبُّہٗ. سے کہ میں محبت رکھتا ہوں اس سے۔

ف. زید حضرت کے متبنے بیٹے تھے ان کے بیٹے تھے یہ اسامہ سو ان کے لڑکے کا یہ ذکر ہے۔

اَخْرَجَ التِّرْمِذِیُّ عَنْ اُسَامَۃَ قَالَ ترمذی نے ذکر کیا کہ اسامہ نے نقل کیا کہ عباس اور علی آئے
اِنَّ الْعَبَّاسَ وَعَلِیًّا دَخَلَا عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ پیغمبر خدا صلعم کے پاس تو کہا کہ ہم آئے اے رسول خدا آپ کے
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَقَالَا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ پاس پوچھتے ہیں کہ کون مرد تمہارے گھر والوں میں سے تم کو دوست
جِئْنَاکَ نَسْئَلُکَ اَیُّ اَھْلِکَ اَحَبُّ اِلَیْکَ زیادہ ہے۔ فرمایا مجھ کو زیادہ دوست اپنے گھر والوں
قَالَ اَحَبُّ اَھْلِیْ اِلَیَّ مَنْ قَدْ اَنْعَمَ اللّٰہُ عَلَیْہِ میں سے وہ ہے کہ اس پر اللہ نے فضل کیا اور میں نے
وَاَنْعَمْتُ عَلَیْہِ اُسَامَۃُ بْنُ زَیْدٍ قَالَ ثُمَّ احسان کیا اس پر اسامہ زید کا بیٹا پوچھا اس کے بعد
مَنْ قَالَ عَلِیُّ بْنُ اَبِیْ طَالِبٍ فرمایا علی ابی طالب کا بیٹا۔

ف. یہ انیس حدیثیں مشکوٰۃ کے باب مناقب اہل بیت میں لکھی ہیں۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حضرت کو اسامہ سے کمال محبت تھی۔

اَخْرَجَ الشَّیْخَانِ عَنْ عَلِیٍّ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ مشکوٰۃ کے باب مناقب ازواج النبی صلعم میں لکھا ہے کہ بخاری
اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ خَیْرُ نِسَائِھَا اور مسلم نے ذکر کیا کہ علیؓ نے نقل کیا کہ میں نے سنا رسول خدا صلعم
مَرْیَمُ ابْنَۃُ عِمْرَانَ وَخَیْرُ نِسَائِھَا سے کہ فرماتے تھے کہ افضل سب عورتوں سے اس امت میں عمران کی بیٹی بی بی
خَدِیْجَۃُ ابْنَۃُ خُوَیْلِدٍ. مریم ہے اور افضل سب عورتوں سے اس امت میں خویلد کی بیٹی خدیجہ ہے۔

ف. بی بی مریم نام ہے عیسیٰ پیغمبر علیہ السلام کی ماں کا اور بی بی خدیجہ نام ہے ہمارے پیغمبر صاحب کی زوجہ کا

اَخْرَجَ التِّرْمِذِیُّ عَنْ عَائِشَۃَ اَنَّ جِبْرِیْلَ مشکوٰۃ کے باب مناقب ازواج النبی میں لکھا ہے کہ ترمذی نے

جَاءَ بِصُوْرَتِهَا فِیْ خِرْقَةِ حَرِيْرٍ خَضْرَاءَ اِلٰى ذکر کیا کہ بی بی عائشہؓ نے نقل کیا کہ جبرئیل لائے صورت بی بی عائشہ کی سبز
رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ هٰذَا ریشمین کپڑے میں پیغمبر خدا کے پاس پھر کہا یہ زوجہ ہے تمہاری
زَوْجَتُكَ فِی الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ۔ دنیا میں اور آخرت میں

ف. یعنی بی بی عائشہؓ کی تصویر حضرت جبرئیل علیہ السلام پیغمبر خدا کے پاس لائے اور کہا کہ یہ بی بی دنیا میں اور بہشت میں دونوں جہان میں آپ کی زوجہ ہیں۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اللہ تعالےٰ نے دنیا اور بہشت دونوں جہان کے واسطے بی بی عائشہؓ کو پسند کرکے حضرت کی زوجہ بنایا تھا۔

اَخْرَجَ الشَّيْخَانِ عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ اِنَّ النَّاسَ يَتَحَرَّوْنَ بِهَدَايَاهُمْ يَوْمَ عَائِشَةَ يَبْتَغُوْنَ بِذٰلِكَ مَرْضَاتَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَكَلَّمَتْ اُمَّ سَلَمَةَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ يَّقُوْلَ مَنْ اَرَادَ اَنْ يُّهْدِیَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلْيُهْدِ اِلَيْهِ حَيْثُ كَانَ فَقَالَ لَهَا لَا تُؤْذِيْنِیْ فِیْ عَائِشَةَ فَاِنَّ الْوَحْیَ لَمْ يَأْتِنِیْ وَاَنَا فِیْ ثَوْبِ امْرَأَةٍ اِلَّا عَائِشَةَ قَالَتْ اَتُوْبُ اِلَى اللّٰهِ مِنْ ذٰلِكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ ثُمَّ اِنَّهُنَّ دَعَوْنَ فَاطِمَةَ فَاَرْسَلْنَ اِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَكَلَّمَتْهُ فَقَالَ يَا بُنَيَّةُ اَلَا تُحِبِّيْنَ مَا اُحِبُّ قَالَتْ بَلٰى قَالَ فَاَحِبِّیْ هٰذِهٖ

مشکوٰۃ کے باب مناقب ازواج النبی میں لکھا ہے کہ بخاری اور مسلم نے ذکر کیا کہ بی بی عائشہؓ نے نقل کیا کہ لوگ قصد کرتے تھے اپنے تحفہ بھیجنے کا بی بی عائشہؓ کے دن چاہتے تھے اس سے خوشی رسول خدا صلعم کی سو بولیں ام سلمہؓ رسول خدا صلعم سے کہ فرما دیں کہ جو چاہے کہ تحفہ بھیجے ان کو جہاں کہیں کہ وہ ہو دیں تو فرمایا ان کو پیغمبر خدا صلعم نے کہ نہ ایذا دے مجھ کو عائشہؓ کے مقدمہ میں اس واسطے کہ وحی مجھ کو نہیں آئی ہے جب میں اور عورت کے ساتھ سویا ہوں سوا عائشہؓ کے۔ کہا انہوں نے میں توبہ مانگتی ہوں خدا سے تمہاری ایذا سے۔ پھر بلایا بیبیوں نے بی بی فاطمہؓ کو اور بھیجا ان کو پیغمبر خدا صلعم کے پاس سو باتیں کیں انہوں نے ان سے تو فرمایا کہ اے بیٹی تو کیا نہ چاہے جو میں چاہوں، کہا کیوں نہیں فرمایا تو محبت رکھ اس سے۔

ف. حضرت کا دستور تھا کہ ہر بی بی کے گھر باری باری سے رات کو آرام کرتے تھے اور بی بی عائشہؓ سے محبت زیادہ رکھتے تھے تو کوئی شخص جو آپ کو تحفہ بھیجتا تو جس بی بی کے گھر آپ رات کو ہوتے تو وہ چیز اسی بی بی کے خرچ میں آتی تو جس شب کو پیغمبر صاحب بی بی عائشہؓ کے گھر تشریف رکھتے تو اس رات کو لوگ اپنے تحفے بھیجتے تاکہ بی بی عائشہؓ کے خرچ میں آوے اور زیادہ حضرت خوش ہوں، یہ حال دیکھ کر بی بی ام سلمہؓ نے کہ وہ بھی حضرت کی زوجہ تھیں حضرت سے عرض کیا کہ لوگوں سے فرما دیں کہ جب چاہیں تب تحفہ آپ کو

تھے کہ کسی ہی بی بی کے گھر آپ ہوں حضرت عائشہؓ کی باری کی شب کی تخصیص لوگ کیوں کرتے ہیں
بیاں کریں اس بات سے حضرت ناخوش ہوئے اور فرمایا کہ تم عائشہؓ پر رشک نہ کرو کہ مجھکو برا لگتا ہے اور
سوا اس کے عائشہ کا مرتبہ اللہ کے نزدیک بھی زیادہ ہے کہ جب میں اور کسی بی بی کے گھر سوتا ہوں تو
وحی نہیں آتی مگر عائشہؓ کے گھر جب ہوتا ہوں تو وحی آتی ہے یہ بات سن کر بیبیوں کو معلوم ہوا کہ حضرت
ناخوش ہوگئے تو بی بی فاطمہ کو بلایا کہ جا کر حضرت کو سمجھا دیں سو انہوں نے جا کر حضرت کی خدمت میں
اس مقدمہ میں کلام کیا تو حضرت نے فرمایا کہ اے بیٹی جو بات میں چاہتا ہوں وہی بات تجھکو بھی چاہنا
چاہیے اور میں عائشہ سے محبت رکھتا ہوں تو بھی اُس سے محبت رکھ۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حضرت
کو بی بی عائشہ سے کمال محبت بھی اور جو کوئی ان سے محبت ایمانی رکھتا تھا وہ حضرت کو اچھا معلوم
ہوتا تھا اور جو کوئی اُن سے محبت کم رکھتا تھا وہ حضرت کو بھی برا معلوم ہوتا تھا

اَخْرَجَ الشَّيْخَانِ عَنْ اَبِي مُوْسٰى قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَضْلُ عَائِشَةَ عَلَى النِّسَاءِ كَفَضْلِ الثَّرِيْدِ عَلٰى سَائِرِ الطَّعَامِ.

مشکوٰۃ کے باب بدء الخلق و ذکر الانبیاء میں لکھا ہے بخاری اور مسلم نے ذکر کیا کہ ابی موسیٰؓ نے نقل کیا کہ فرمایا رسول خدا صلعم نے کہ بزرگی عائشہؓ کی سب عورتوں پر جیسے بزرگی ثرید کی سب کھانوں پر۔

ف۔ ثرید ایک طرح کا کھانا ہوتا ہے کہ عرب کے لوگ اُس کو کمال رغبت سے کھاتے ہیں اور سب اقسام کے کھانوں سے افضل جانتے ہیں۔

اَخْرَجَ مُسْلِمٌ عَنْ زَيْدِ بْنِ اَرْقَمَ قَالَ قَامَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمًا فِيْنَا خَطِيْبًا بِمَاءٍ يُدْعٰى خُمًّا بَيْنَ مَكَّةَ وَالْمَدِيْنَةِ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَاَثْنٰى عَلَيْهِ وَوَعَظَ وَذَكَّرَ ثُمَّ قَالَ اَمَّا بَعْدُ اَلَا يَا اَيُّهَا النَّاسُ اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ يُوْشِكُ اَنْ يَاْتِيَنِيْ رَسُوْلُ رَبِّيْ فَاُجِيْبُ وَاَنَا تَارِكٌ فِيْكُمُ الثَّقَلَيْنِ اَوَّلُهُمَا كِتَابُ اللّٰهِ فِيْهِ هُدًى وَّنُوْرٌ هُوَ حَبْلُ اللّٰهِ مَنِ اتَّبَعَهُ كَانَ عَلَى الْهُدٰى وَمَنْ تَرَكَهُ كَانَ عَلَى الضَّلَالَةِ فَخُذُوْا

مشکوٰۃ کے باب مناقب اہل بیت میں لکھا ہے کہ مسلم نے ذکر کیا کہ زید بن ارقم نے نقل کیا کہ کھڑے ہوئے رسول خدا صلعم ایک دن ہمارے بیچ میں خطبہ پڑھنے کو پانی پر جسکو کہتے ہیں خم مکہ اور مدینہ کے بیچ میں سو تعریف کی اللہ کی اور ثنا کہی اللہ پر نعمت کی اور پند دی پھر فرمایا کہ بعد اس کے یہ ہے کہ خبردار ہو اے لوگو کہ میں تو آدمی ہی ہوں اب آوے گا میرے پاس قاصد میرے رب کا، یعنی ملک الموت سو میں کہا مانوں گا یعنی وفات پاؤں گا سو میں چھوڑتا ہوں تم میں دو چیزیں، اول ان میں سے کتاب ہے اللہ کی کہ وہ رسّی ہے اللہ کی طرف کے

چیست مستی بند چشم از دید چشم تا نماید سنگ گوہر پشم پشم چیست مستی حسہا مبدل شدن چوب گز اندر نظر صندل شدن
دوسری وجہ جو صاحب تقویۃ الایمان نے کہا ہے کہ انسان آپس میں سب بھائی ہیں جو بڑا بزرگ ہو وہ بڑا بھائی ہے سوان کی تعظیم انسان کی سی چاہیے نہ خدا کی سی الی آخرہ۔ تو واسطے رد کرنے برے اعتقاد جاہل مسلمانوں کے ہے اور بعضے نادان صوفیوں کے جو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو لوازم بشریت اور مرتبہ نبوت اور منصب رسالت سے بڑھا کر الوہیت کے درجہ پر سمجھتے ہیں اور محال باتیں جو اللہ تعالیٰ ذوالجلال کی ذات اور صفات و افعال کے ساتھ خاص ہیں وہ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف نسبت کرتے ہیں اور اس اعتقاد سے شرک و کفر میں گرفتار ہو گئے ہیں لکھا ہے اور مطابق کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ کے خوب لکھا ہے اور غفلت و بیخبری کا پردہ جاہلوں کے منہ کے آگے سے ہٹا دیا ہے تفصیل اس اجمال کی اس طرح ہے کہ بعضے جاہل صوفی جو اپنے تئیں دین اسلام کا پیشوا جانتے ہیں یہ اعتقاد کرتے ہیں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم مجسم ہیں اور کہتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اسم اللہ کے مظہر ہیں اور سوا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور لوگ اللہ کے اور ناموں کے مظہر ہیں جیسے رحمٰن و رحیم و قاہر و مضل اور مظہر اس معنیٰ سے کہتے ہیں کہ اسم اللہ جو متعین ہوا احمد نام ہوا اور اگر محمد مطلق ہووے اللہ ہو جاوے نعوذ باللہ منہا۔ ہندو مہادیو اور رام کو اوتار کہتے ہیں انہوں نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو کہا شاید کوئی بت بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے نام کا بنالیں اور اس کی پرستش کریں۔ انتہی۔ یہ کلام مولوی ظہور الحق صاحب عظیم آبادی رحمۃ اللہ علیہ کا ہے کہ انہوں نے تنویر الطالبین میں جو جاہل صوفیوں کے رد میں لکھی ہے لکھا ہے اور یہ صریح کفر ہے بیشک بالکل برابر ہے ایک فرقہ نصاریٰ یعقوبیہ کے قول کی جیسا کہ خدا تعالیٰ قرآن مجید میں فرماتا ہے۔ لقد کفر الذین قالوا ان اللہ ھو المسیح ابن مریم وقال المسیح یا بنی اسرائیل اعبدوا اللہ ربی وربکم الآیۃ وھو قول الیعقوبیۃ لانھم یقولون ولعل معنی ھذا المذھب انھم یقولون اللہ تعالیٰ حل فی ذات عیسیٰ واتحد بذات عیسیٰ ثم حکی تعالیٰ عن المسیح انہ قال وھذا تنبیہ علی ما ھو الحجۃ القاطعۃ علی فساد قول النصاری وذلک لانہ علیہ الصلوۃ والسلام لم یفرق بین نفسہ وبین غیرہ فی ان دلائل الحدوث ظاہرۃ علیہ۔ یہ تفسیر کبیر میں ہے سورۂ مائدہ میں اور تفسیر مدارک میں ہے کہ بعضے نصاریٰ کہتے تھے کہ مسیح ہی بعینہ اللہ ہے اس لئے کہ اللہ تعالیٰ کبھی کسی صورت میں تجلی کرتا ہے اب عیسیٰ کی صورت میں تجلی کی ہے اور اسی سبب سے عیسیٰ سے وہ باتیں ظاہر ہوتی ہیں جو کسی سے نہیں ہوئیں ہیں مختصراً لکھا اور شاہ عبد القادر شاہ عبد العزیز صاحب قدس سرہما کے چھوٹے بھائی سورۂ انعام کی اس آیت کریمہ کے تحت میں لکھتے ہیں قل لا اقول لکم عندی خزائن اللہ ولا اعلم الغیب ولا اقول لکم انی ملک ان اتبع الا ما یوحیٰ الی قل ھل یستوی الاعمیٰ والبصیر افلا تتفکرون صاحب تقویۃ الایمان کے قول کے مطابق موضح القرآن میں لکھتے

یعنی پیغمبر آدمی کے سوا کچھ اور نہیں ہو جاتے کہ ان سے محال باتیں طلب کرے ایک اندھے اور دیکھنے کا فرق
ہے۔ انتہی کلامہ اور صاحب تفسیر کبیر شرک کے عقیدے کے رد کرنے میں صاحب تقویۃ الایمان کی تقریر
کے مطابق اسی آیت کے آیت میں لکھتے ہیں فی الآیۃ مسائل المسئلۃ الاولی۔ اعلم ان ہذا من بقیۃ الکلام علی
قولہ لولا انزل علیہ آیۃ من ربہ فقال اللہ تعالی قل ہولاء القوم انما بعثت مبشرا و منذرا ولیس لی ان احکم علی
اللہ تعالی وامرہ اللہ تعالی ان ینفی عن نفسہ امورا ثلثۃ۔ اولہا قولہ لا اقول لکم عندی خزائن اللہ فاعلم ان
القوم کانو یقولون لہ ان کنت رسولا من عند اللہ فاطلب من اللہ حتی یوسع علینا منافع الدنیا وخیراتہا
ویفتح علینا ابواب سعاداتہا فقال تعالی قل لہم انی لا اقول لکم عندی خزائن اللہ فہو تعالی یؤتی الملک من
یشاء ویعز من یشاء ویذل من یشاء بیدہ الخیر لا بیدی وثانیہا قولہ ولا اعلم الغیب ومعناہ ان القوم کانوا
یقولون لہ ان کنت رسولا من عند اللہ فلابد ان تخبرنا عما یقع فی المستقبل من المصالح والمضار حتی نستعد
لتحصیل تلک المصالح ولدفع تلک المضار فقال تعالی قل انی لا اعلم الغیب فکیف تطلبون منی ہذا
المطالب والحاصل انہم کانو فی المقام الاول یطلبون الاموال الکثیرۃ والخیرات الواسعۃ وفی المقام الثانی
کانوا یطلبون منہ الاخبار عن الغیب لیتوسلوا بمعرفۃ تلک الغیوب الی الفوز بالمنافع والاجتناب عن المفاسد
والمفاسد وثالثہا قولہ ولا اقول لکم انی ملک ومعناہ ان القوم کانوا یقولون ما لہذا الرسول یاکل الطعام ویمشی
فی الاسواق ویتزوج ویخالط الناس فقال تعالی قل لہم انی لست من الملئکۃ۔ واعلم ان الناس اختلفوا
فی انہ ما الفائدۃ فی ذکر نفی ہذہ الاحوال الثلثۃ فالقول الاول ان المراد منہ ان یظہر الرسول من نفسہ التواضع
للہ والخضوع لہ والاعتراف بعبودیتہ حتی لا یعتقد فیہ مثل اعتقاد النصاری فی المسیح علیہ السلام والقول الثانی
ان القوم کانوا یقترحون منہ اظہار المعجزات القاہرۃ القویۃ لقولہم وقالوا لن نؤمن لک حتی تفجر لنا من الارض
ینبوعا آخر الآیۃ۔ فقال تعالی فی آخر الآیۃ۔ قل سبحان ربی ہل کنت الا بشرا رسولا یعنی لا ادعی الا الرسالۃ والنبوۃ
واما ہذہ الامور التی تطلبوہا فلا یمکن تحصیلہا الا بقدرۃ اللہ تعالی فکان المقصود من ہذہ الکلام اظہار العجز والضعف
وانہ لا یستقل تحصیل ہذہ المعجزات التی طلبوہا منہ۔ والقول الثالث ان المراد من قولہ لا اقول لکم عندی
خزائن اللہ معناہ انی لا ادعی کونی موصوفا بالقدرۃ المنتسبۃ باللہ تعالی وقولہ ولا اعلم الغیب ای ولا ادعی
کونی موصوفا بعلم اللہ تعالی اذ بمجموع ہذین الکلامین حصل انہ لا یدعی الالوہیۃ ثم قال ولا اقول لکم انی
ملک، وذلک لانہ لیس بعد الالہیۃ المدعیۃ الاعلی خالا من الملئکۃ فصار حاصل الکلام کانہ یقول لا ادعی
الالہیۃ ولکنی ادعی الرسالۃ وہذا منصب لا تمنع حصولہ للبشر فکیف اطبقتم علی استنکار قولی ودفع دعوی ما انتہی
ما فی تفسیر الکبیر للامام الرازی۔ پس جیسی تقریر صاحب تفسیر کی ہے اشقیاء کے باطل کرنے کو ویسی ہی صاحب

تقویۃ الایمان کی ہے کند ذہنوں بدعقیدوں کے رد کرنے میں اور مولانا شاہ عبد العزیز قدس سرہ سورۂ جن کی
تفسیر میں لکھتے ہیں جاننا چاہیے کہ ذکر و عبادت مستلزم ہے طلب حضور اس شے کو یعنی جس شے کے حضور کی
طلب ہوتی ہے اسی کا ذکر اسی کی عبادت کرتے ہیں تو جس مقام میں کہ وہ خدا تعالیٰ کے واسطے ہے غیر کا ذکر
عبادت اس میں اس قسم سے ہے کہ جیسے ایک مکان ایک بادشاہ کے اترنے اور آنے کے واسطے تیار
کریں اور اس کے ساتھ کسی اور کو بھی رعیت میں سے بلا دیں تو کمال بے ادبی ہے وانہ لما قام عبد اللہ اور
وہ خدا کا بندہ جس وقت اٹھتا ہے اس لئے کہ وہ بندہ ہے اپنے خدا کو بلانا اسے ضرور ہے کہ اس سے اپنے
مطلب عرض کرے اور اسی واسطے وہ اسی لئے اٹھتا ہے کہ یدعوہ کہ بلائے اپنے خدا کو اور اس کے بلانے
اور یاد کرنے سے حق تعالیٰ اس کے دل پر تجلی فرمائے اور اس کے عمدہ مکان میں جو دل ہے اللہ کا نور نازل
ہو اور اللہ اس محل میں مہمان ہوگا۔ کادوا یکونون علیہ لبدا تو قریب ہے کہ آدمی اور جن اس پر ہجوم کریں
جیسے بندہ کی تہ پر ہو جاویں کوئی تو اس سے فرزند مانگتا ہے اور کوئی روزی طلب کرتا ہے اور کوئی دنیا
کی خدمتیں اور کوئی چاہتا ہے کشف ہو جائے علیٰ ہذا القیاس۔ اور اسی طرح غرض اس کے وقت کو بھی پریشان
کرتے ہیں اور آپ بھی شرک و کفر میں گرفتار ہوتے ہیں اور یہ جانتے ہیں کہ جب اس کے دل میں بسبب
ذکر و عبادت کے اللہ کا نور سمایا ہے تو یہ گویا بندۂ خدا کے کارخانے کا شریک ہو گیا اور اللہ تعالیٰ کے نزدیک
اس کو آبرو اور مرتبہ حاصل ہو گیا جو کچھ یہ کہے گا اللہ کر دے گا چنانچہ دنیا میں مہمان کی خاطرداری میزبان
کرتا ہے اور اسی وجہ سے دنیادار تلاش میں رہتے ہیں کہ اور بادشاہ یا حاکم فوجدار جس کے گھر میں آتے ہیں
اس سے اپنی حاجت روائی چاہتے ہیں یہی خیال فاسد خدا کے بندوں سے کر کے پیر پرستی میں گرفتار ہوتے
ہیں اور اس حادثہ میں جن اور آدمی دونوں شریک ہیں اور تجھکو اے نبی دونوں کی رسالت کا منصب ہے
اگر اس امر میں اپنے حق میں تو خوف کرے تو ان دونوں فرقوں سے کھولدے یہ بات قل انما ادعو ربی کہدے کہ
تحقیق میں اپنے رب سے دعا کرتا ہوں کہ میرے دل کو اپنے اپنے نور کی تجلی سے روشن کر دے ولا اشرک بہ احد
اور میں اور کسی کو ہرگز شریک نہیں کرتا اور جب میں اس کے ساتھ اور کسی کو شریک نہیں کرتا اور اس کے بلانے
میں مشغول ہوا تو مجھے کب گوارا ہے اور میں کب روا رکھوں گا کہ اور لوگ مجھ کو بلائیں یا مجھکو اس کے ساتھ شریک
کریں اور یہ جو دونوں فرقے یعنی آدمی اور جن تجھ سے نفع کی امید یا ضرر کی رکھیں تو صاف کہدے قل انی لا
املک لکم ضرا ولا نفعا کہہ تحقیق میں مالک نہیں ہوں تمہارے واسطے ضرر کا نہ ایسی تدبیر کا جس سے مطلب
نکلے جیسے پہلے جنوں کے وکیل اور ایلچی اور آدمیوں کی روحیں گمراہ دنیاداروں کو نفع کی طمع دینے اور ضرر
سے ڈرانے کے سبب فریب دیتے تھے اور ان کے نزدیک اپنے تئیں نفع و ضرر کا مالک جتلاتے تھے کہ

اب وہ دفتر گاؤ خوردہ ہوگیا اور جو کسی حادثہ اور مصیبت میں تجھ سے پناہ لیں اور خدا کے غضب سے تیری پاس چھپیں
تو صاف صاف کہدے قل انی لن یجیرنی من اللہ احد کہ بیشک میرا یہ حال ہے کہ مجھے خدا کے غضب سے
ہرگز کوئی نہیں بچا سکتا۔ ولن اجد من دونہ ملتحدا اور ہرگز نہیں پانے کا اپنے دل میں کبھی کسی وقت خدا کے
سوا کوئی ایسی جائے کہ اس طرف رجوع ہوں اور میل کروں۔ تمام ہوا کلام شاہ عبدالعزیز صاحب کا تفسیر
عزیزی میں۔ ومعنی الکلام ان النافع والضار والمرشد والمغوی ہو اللہ وان احدا من الخلق لا قدرۃ لہ علیہ
یہ تفسیر کبیر میں ہے۔ جاننا چاہیئے کہ صاحب تقویۃ الایمان کی طرز وروش اور مولوی خورم علی مرحوم کی نصیحت
المسلمین میں شرک کے رد کرنے میں اور فاسد عقیدوں کے باطل کرنے میں عام لوگوں کی مانند نہیں
طرز وروش مولانا شاہ عبدالعزیز وصاحب تفسیر کبیر کے ہے جو کتابوں سے ماہر ہیں ان سے یہ بات چھپی
ہوئی نہیں پھر صاحب تقویۃ الایمان اور نصیحۃ المسلمین پر قیل وقال کرنا جہالت اور کند ذہنی سے خالی نہیں
نعوذ باللہ من الغبی الغوی۔ جاننا چاہیئے کہ اب وہ اصل حدیث لکھی جاتی ہے جس کے فائدے میں مولوی
محمد اسمٰعیل دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے اور اس پر معترض نے اعتراض کیا ہے وہ یہ ہے عن عائشۃ
رضی اللہ عنہا ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان فی نفر من المہاجرین والانصار فجاء بعیر فسجد لہ فقال اصحابہ
یارسول اللہ تسجد لک البہائم والشجر فنحن احق ان نسجد لک۔ فقال اعبدوا ربکم واکرموا اخاکم ولو کنت آمرا
احدا ان یسجد لاحد لامرت المراۃ ان تسجد لزوجہا الی آخرہا فی المشکوۃ کما رواہ احمد۔ ترجمہ اس کا یہ ہے
کہ روایت ہے عائشہ رضی اللہ عنہا سے کہ آنحضرت صلعم انصار و مہاجرین اصحابوں میں اپنے تشریف رکھتے تھے
کہ ایک اونٹ نے آکر آپ کو سجدہ کیا تو صحابہ نے آپ سے عرض کیا کہ یارسول اللہ آپ کو چارپائے اور
درخت سجدہ کرتے ہیں ان سے ہم سزاوار تر ہیں کہ آپ کو سجدہ کریں آپ نے فرمایا کہ اپنے پروردگار کی
عبادت کرو اور اپنے بھائی کو عزیز رکھو اور اس کی آبرو اور بھائی سے مراد اپنی ذات شریف رکھی اور
جو میں کسی کو کسی کے سجدہ کرنے کا حکم دیتا تو عورت کو امر کرتا کہ اپنے خاوند کو سجدہ کرے۔ اس حدیث کے
دو فائدے نکلے ایک یہ کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے کمال محبت سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم
زیادہ چاہی ایسی کہ آپ کو سجدہ کریں لیکن آپ نے سجدہ کی اجازت نہ دی کہ غیر مشروع اور ناروا ہے اس
واسطے کہ سجدہ اعلیٰ درجہ کی تعظیم ہے اس سے بڑھ کر کوئی تعظیم نہیں تو ایسے کے واسطے ہے جو اعلیٰ درجہ کی
تعظیم ذاتی رکھتا ہو سو وہ ذات رب العالمین کی ہے دوسرا یہ فائدہ نکلا کہ صحابہؓ کا قیاس جو انہوں نے جانوروں
اور درختوں کے سجدہ کرنے پر کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک صحیح اور مقبول نہ ہوا کیونکہ وہ قیاس
قیاس مع الفارق تھا اس واسطے کہ چارپائے اور درخت مکلف نہیں جیسے آدمی اور جن مکلف انبیاء

کے احکام شریعت کے ہیں کہ ان کا سجدہ کرنا اللہ کے مسخر کرنے سے ہے اور یہ امر مباحث شرعیہ کے خارج ہے بخلاف جن و انسان کے کہ یہ بواسطہ انبیاء کے احکام شرعیہ کے تابعدار ہیں ان کو پابندی احکام شرعیہ بہت ضرور ہے اور اسی واسطے فرمایا اعبدوا ربکم کہ اپنے پروردگار کی عبادت کرو کہ عبادت اسی کے واسطے خاص ہے اور صحیح بخاری حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ لا تطرونی کما اطرت عیسیٰ بن مریم فانما انا عبد اللہ و رسولہ یعنی میری تعریف میں حد عبدیت سے زیادہ مبالغہ نہ کرو جیسا حضرت عیسیٰ ابن مریم کی تعریف میں مبالغہ کیا گیا کہ عبدیت کی حد سے الوہیت کے درجہ کو پہنچایا اور کہو اور اعتقاد رکھو کہ اس کا بندہ اور اس کا رسول ہوں۔ اور شیخ عبدالحق محدث دہلوی نویں رسالہ میں اپنے مکتوبات کے الدین النصیحۃ کی حدیث کے تحت لکھتے ہیں کہ تمام کمالات ظاہری اور باطنی جتنے ہیں وہ سب عبدہ و رسولہ میں آگئے اور عبودیت خاص آپ کی ذات شریف سے مخصوص ہے کہ حقیقی بندہ آپ کے سوا کوئی نہیں ہو سکتا خدا خدا ہے اور وہ بندے اس کے انتہی کلامہ مختصراً اس لئے فرمایا اکرموا اخاکم یعنی بسبب منصب رسالت صفات بشریت سے ممتاز ہو کر صفات الوہیت سے میں متصف نہیں ہو گیا کہ میری عبادت کرو اور سجدہ کرو ملکہ انا سید ولد آدم ولا فخر جان لو اور اکرام کرو اور بزرگ جانو اور بھائی کہنا ہی آدم ہونے کے سبب انا بشر مثلکم کے ہے اور بزرگ اور بڑا کہنا بسبب اکرام کے اور مضمون انا سید ولد آدم کا اچھی طرح نکل آیا۔ قال اللہ تعالیٰ۔ لقد جاءکم رسول من انفسکم یعنی من جنسکم عربی مثلکم انتہی ما فی البیضاوی و قولہ من انفسکم و فی تفسیرہ وجوہ الاول یرید انہ بشر مثلکم کقولہ تعالیٰ: اکان للناس عجبا ان اوحینا الی رجل منہم۔ و قولہ انا بشر مثلکم والمقصود وانہ لو کان من جنس الملائکۃ لصعب الامر بسببہ علی الناس علی ما تقریرہ فی سورۃ الانعام۔ یہ تفسیر کبیر سے لکھا ہے مختصر کر کے اور سورۂ فصلت میں لکھا ہے قل انما انا بشر مثلکم یوحی الی بیان اسم جواب کا کانہ یقول انی لا اقدر علی ان احملکم علی الایمان جبرا و قہرا فانی بشر مثلکم ولا امتیاز بینی و بینکم الا بمجرد ان اللہ اوحی الی و ما یوحی الیکم فانما ابلغ ہذا الوحی الیکم۔ انتہی تفسیر کبیر میں یہ ہے اور تفسیر بیضاوی میں اس آیت کے تحت میں لکھا ہی قل انما انا بشر مثلکم یوحی الی انما الہکم الہ واحد لست ملکا ولا جنیا لا یمکنہم التلقی منہ۔ یہ تفسیر بیضاوی وغیرہ تفسیروں میں ہی۔ عن عائشۃ رضی اللہ عنہا ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان فی نفر ای جماعۃ من المہاجرین والانصار فجاء بعیر فسجد لہ ای لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال اصحابہ یا رسول اللہ تسجد لک البہائم والشجر فنحن احق ان نسجد لک۔ فقال اعبدوا ربکم ای بتخصیص السجدۃ لہ فانہا غایۃ العبودیۃ و نہایۃ العبادۃ واکرموا اخاکم ای عظموہ تعظیما یلیق بہ من المحبۃ القلبیۃ والاکرام المشتمل علی الاطاعۃ الظاہریۃ والباطنیۃ وفیہ اشارۃ الی قولہ تعالیٰ وما کان لبشر ان یؤتیہ اللہ الکتب والحکم والنبوۃ ثم یقول للناس کونوا عبادا لی من دون اللہ ولکن کونوا ربانیین۔ و ایماء الی ما قلت لہم الا ما امرتنی بہ ان

اعبدوا اللّٰہ ربی وربکم واما سجدۃ البعیر فخرق للعادۃ واقع بتسخیر اللّٰہ تعالیٰ فامرہ فلا مدخل لہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم فی فعلہ والبعیر معذور واکرموا اخاکم ہو مثلکم ومفرع من صلب ابیکم آدم اکرموا فانہ اکرمہ اللّٰہ واختارہ واوحی اللّٰہ الیہ کقولہ تعالیٰ قل انما انا بشر مثلکم یوحیٰ الی۔ انتہیٰ مافی المرقات شرح مشکوٰۃ لملا علی قاری بقدر الحاجۃ۔ قولہ انما انا بشر مثلکم یوحی الخ البشر یطلق علی الجماعۃ والواحد یعنی انہ منہم والمراد انہ مشارک للبشر فی اصل الخلقۃ ولو زاد علیہم بالمزایا التی اختص بہا فی ذاتہ وصفاتہ والحصر مجازی لانہ اتی بہ ردا علی زعم ان من کان رسولا فانہ یعلم کل غیب حتی لا یخفی علیہ المظلوم۔ انتہیٰ۔ یہ فتح الباری میں ہے وانما یعلم الانبیاء من الغیب ما اعلموا بہ بوجہ من وجوہ الوحی یہ عینی شرح بخاری میں ہے مختصر کر کے لکھا اگر معترض غافل مزاج سورۂ اعراف کو غور و تامل سے تلاوت کرتا ایسی خرافات زبان پر نہ لاتا اس واسطے کہ خدا تعالیٰ نے ایسی بشریت ہم جنسیت اور بنی آدم ہونے کے سبب حضرت ہود و حضرت صالح اور حضرت شعیب کو کافروں اور مشرکوں کا بھائی فرمایا باوصفیکہ کافر مشرک نجس ہیں جیسے خدا فرماتا ہے۔ انما المشرکون نجس۔ والی عادٍ اخاھم ہودًا والی مدین اخاھم شعیبًا الآیۃ۔ تو اس صورت میں اگر صاحب تقویۃ الایمان نے ایسے جاہلوں کے گمان فاسد رد کرنے کو جو پیغمبر خدا صلی اللّٰہ علیہ وسلم کو الوہیت کے درجہ کو پہنچائیں اور بعضے تو خدا کے کارخانہ میں مختار کل جانتے ہیں بڑا بھائی اور بزرگ کہا اور اس کی تحقیق اوپر بیان ہو چکی ہے تو شرعاً کیا گناہ کیا بیان کرے شرع کی دلیل کتاب اللّٰہ اور سنت رسول اللّٰہ سے اور نہیں تو صرف اعتراض سے کیا نکلتا ہے،

لان الدعوی لا تسمع الا بالبینۃ ؎ آخر اے آہوے مشکیں کہ رمیدی از ما چہ گناہ رفت چہ کردیم و چہ دیدی از ما

صاحب تقویۃ الایمان نے کسی جائے نہیں لکھا کہ بزرگان دین بری خصلتیں ہیں چمار کی مانند ہیں حاشا وکلا کہ ادنیٰ آدمی بھی یوں نہیں کہہ سکتا۔ مولوی صاحب مرحوم ایسا کب کہنے لگے اور میرے دعوے کے ثبوت کو مولوی صاحب مرحوم کا کلام جابجا تقویۃ الایمان میں شاہد عدل ہے اول کلام متنازع فیہ جس میں تنازع ہے کہ ہر مخلوق چھوٹا ہو یا بڑا آہ یہی کہے دیتا ہے کہ مراتب میں لوگوں کے تفاوت ہے سب برابر نہیں۔ دوسرے اس آیۃ کریمہ کے تحت میں کہ قل لا املک لکم ضرًا ورشدًا لکھتے ہیں کہ سب بڑوں کے بڑے پیغمبر خدا صلی اللّٰہ علیہ وسلم رات دن اللّٰہ تعالیٰ سے ڈرتے تھے آہ تیسرے اس آیت کریمہ کے فائدے میں لکھتے ہیں کہ اس آیۃ سے معلوم ہوتا ہے کہ انبیاء و اولیاء کو جو اللّٰہ نے سب لوگوں سے بڑا بنایا ہے سو ان میں بڑائی یہی ہے کہ اللّٰہ کی راہ بتاتے ہیں آہ۔ چوتھے اعرابی کی حدیث کے ضمن میں فرماتے ہیں سبحان اللّٰہ اشرف المخلوقات محمد رسول اللّٰہ کی تو اس کے دربار میں یہ حالت آہ۔ یہ تھوڑا سا بطور نمونہ معترض کے سمجھانے کو نقل کیا گیا اور مولوی صاحب خود شرع کی بے ادبی کرنے والوں کی نسبت فرماتے ہیں کہ کسی نے یہ بیت کہی ہے ؎

دل از مہر محمد ریشں دارم ؎ رقابت باخدائے خویش دارم ؛ اور کسی نے کہا ہے ؎ باخدا دیوانہ باش و بامحمد ہوشیار

اور کسی نے یوں کہا ہے کہ حقیقت محمدی الوہیت سے افضل ہے اللہ تعالیٰ پناہ میں رکھے ایسی باتوں سے

کہ اچھی بیت کہی ہے کسی شاعر نے ؎ از خدا خواہیم توفیق ادب ؎ بے ادب محروم گشت از لطف رب

تقویۃ الایمان سے لکھا طرفہ تماشا ہے کہ مولوی صاحب تو شریعت کی بے ادبی کرنے والوں کو بے ادب

لکھتے ہیں اور یہ غافل مولوی صاحب کو بے ادب بتاتے ہیں حالانکہ مولوی صاحب مرحوم اپنے دو ورق

رسالہ میں جو عربی زبان میں سید عبد اللہ بغدادی نے شبہے اور وسوسے مٹانے کو لکھا تھا معترضوں کے

سب سوالوں کا اچھی طرح جواب دے چکے ہیں مگر کج فہمی اور غباوت کا کچھ علاج نہیں کس واسطے کہ

جب کج فہمی و کند ذہنی و عداوت کے بھٹکے لوگ قرآن مجید کی شان میں کہہ چکے ہیں کہ ماذا اراد اللہ

بہذا مثلا اور اس طرف سے جواب پا چکے ہیں یضل بہ کثیرا و یہدی بہ کثیرا و ما یضل بہ الا الفاسقین

الذین الآیۃ تو مولوی صاحب کب گمراہوں کو راہ پر لا سکتے ہیں، کیا خوب کہا ہے ؎

کسانیکہ زیں راہ برگشتہ اند ؎ برفتند و بسیار سرگشتہ اند۔ اور معترض کا قول حالانکہ جمیع انبیاء خواہش

آہ اس کی بھی قرآن و حدیث سے دلیل نہیں اگر ہے تو بیان کرے علماء ماہرین منصف کی خدمت میں

گذارش ہے کہ بموجب اعدلوا ہو اقرب للتقویٰ کے عدل و انصاف کو کام فرما دیں ان اوراق صدق

وفاق میں غور و تامل سے نظر کریں اور بموجب اپنے علم و فضل کے آداب کے شور و شغب اور غیظ و غضب

نہ کریں کہ موجب صلاح و فلاح ہے ؎ حافظا علم و ادب ورز کہ در حضرت شاہ ؎ ہر کرا نیست ادب لائق خدمت نبود

و ما علینا الا البلاغ۔ عوارف المعارف سے نقل کیا ہے کہ لا یؤمن احدکم حتی یکون الناس عندہ کالاباعر

یعنی کوئی مؤمن نہیں ہوتا جب تک اس کے نزدیک سب آدمی مانند مینگنی کے نہ ہوں یہ حق ہے یا نہیں؟

جواب جو صاحب تذکیر الاخوان نے نقل کیا ہے حق ہے فماذا بعد الحق الا الضلال۔ اس کی عبارت یوں

ہے ترسٹھویں باب ذکر ہدایت و نہایت میں، لا یتحقق صدقہ و اخلاصہ الا بالشیئین متابعۃ امر الشرع و

قطع النظر عن الخلق فکل الآفات علی البدایات لموضع نظرہم الی الخلق و بلغنا عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

حدیث۔ انہ قال لا یکمل ایمان المرء حتی یکون الناس عندہ کالاباعر۔ انتہی۔ اور فوائد الفوائد کی تیسری جلد

آٹھویں مجلس میں حضرت نظام الدین اولیاء کے ملفوظات میں ہے کہ کچھ ذکر توکل کا آیا فرمایا کہ اللہ پر

اعتماد کرنا چاہیے اور کسی پر نظر نہ رکھنی چاہیے بعد اس کے فرمایا کہ کسی کا ایمان کامل نہیں ہوتا جب تک کہ

اس کو تمام خلقت ایسی دکھائی دے جیسے کہ اونٹ کی مینگنی تو دونوں کتابوں مذکور کا مضمون کتاب اللہ

اور سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے موافق ہے۔ قرآن مجید میں ہے اللہ الذی جعل لکم الارض

قرارا والسماء بناءً وصورکم فاحسن صورکم ورزقکم من الطیبات ذلکم اللہ ربکم فتبارک اللہ رب العالمین
ھو الحی لاالٰہ الا ھو فادعوہ مخلصین لہ الدین الحمد للہ رب العالمین اور فرمایا ومن یتق اللہ یجعل لہ مخرجاً
ویرزقہ من حیث لایحتسب ومن یتوکل علی اللہ فھو حسبہ ان اللہ بالغ امرہ قد جعل اللہ لکل شیءٍ قدراً۔
اور آیا ہے ومن یتق اللہ یجعل لہ من امرہ یسرا ذلک امر اللہ انزلہ الیکم الآیۃ اور سب مخلوقات کو اونٹ
کی مینگنی سے اس لئے تشبیہ دی ہے کہ موجود ہونے پر اور معدوم ہونے پر کچھ قدرت نہیں مخلوقات
کو اپنے اختیار سے اور مینگنی بہ نسبت انسان کے محض ناچیز اور حقیر سراسر ہے اسے کچھ اختیار نہیں
چاہو آگ میں جلاؤ چاہو پانی میں ڈالو چاہو پاؤں کے تلے اس کو چورا چورا کر ڈالو اسی طرح سب مخلوق
عرش سے فرش تک اُس قادر مطلق و قاہر برحق کی قدرت قاہرہ و سلطنت باہرہ کے آگے عاجز و
لاچار ہے وجود و بقاء و فنا میں بے اختیار ہے نفع حاصل کرنے میں اور نقصان دور کرنے میں
اللہ کے ارادے اور مشیئت میں مجبور و مقہور ہے وماتشاؤن الا ان یشاء اللہ ؎ تیغ بگرفت بکف
گفت کہ نازم این ست ؂ سر فرو بردم و گفتم کہ نیازم این ست ۔ فرمایا اللہ تعالیٰ نے وان یمسسک
اللہ بضر فلا کاشف لہ الا ھو وان یردک بخیر فلا راد لفضلہ یصیب بہ من یشاء من عبادہ وھو الغفور الرحیم
الآیۃ ؎ گر مرا بردار بندد یار بہر امتحان ؂ کیست کانساعت بہ تیغ از دار بکشاید مرا ۔ جاننا چاہیے کہ
اللہ تعالیٰ نے اس سورۃ کے آخر میں جتایا ہے کہ ممکنات اسی کی طرف مستند ہیں اور سب کائنات
اس کی محتاج ہے اور جمیع عقول اس میں حیران و شیدا ہیں اور رحمت اور جود اور وجود سب اسی سے
فائض ہیں اور آیت دلالت کرتی ہے اس امر پر کہ نقصان اور فائدہ دونوں اللہ کے قضا و قدر سے
ہیں تو اس میں کفر و ایمان اور اطاعت و عصیان اور رنج و راحت اور افادات و خیرات اور لذات و
جراحات سب داخل ہیں تو ظاہر ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے جس کے واسطے شر مقدر کیا ہے اس کا کوئی دور کرنے والا
نہیں مگر وہی ہے اور جس کے واسطے تقدیر الٰہی میں خیر ہے تو اس کے فضل کا کوئی رد کرنے والا نہیں
یہ تفسیر کبیر سے مختصر لکھا ہے اور نو دس سطر اس سے پہلے لکھا ہے کہ جس نے اپنے مولا کو نہ پہچانا پھر اس کے
بعد اگر وہ غیر کی طرف التفات کرے تو یہ شرک ہوگا اور یہ شرک وہی ہے جسے اولیاء شرک خفی کہتے ہیں
اور چھٹی قید اللہ کا فرمانا ولا تدع من دون اللہ مالا ینفعک ولا یضرک اور ممکن لذاتہ اپنی ذات کی جہت
سے معدوم ہے اور اللہ کی ایجاد کی نظر سے موجود ہے تو جب یہ امر ہوا تو خدا کے سوا کسی کی ہستی نہیں مگر
اللہ کے ایجاد سے تو اس صورت میں نہ کوئی نفع دینے والا ہے نہ نقصان پہنچانے والا مگر اللہ ہی ہے
کل شیءٍ ھالک الا وجھہ یعنی خدا کے سوا سب چیزیں ہالک ہیں اور جب یوں ہوا تو اللہ کے سوا کسی کا

حکم نہ کسی کی طرف رجوع دونوں جہان میں پھر آیت کے آخر میں فرمایا، فان فعلت فانک اذا من الظالمین سورہ یونس میں، یعنی اگر نفع وضرر میں اللہ کے سوا کسی غیر سے مدد طلب کی تو ظالم ہے کیونکہ ظلم کہتے ہیں ایک شے کی جگہ سے بے جگہ رکھنے کو اور جب اللہ کے سوا کسی کو اختیار نہیں تو جب غیر سے مدد طلب کی تو ایک شے کو جگہ سے بے جگہ رکھا تو ظلم کیا اور اگر کہو کہ کھانا کھلانے سے میری طلب کرنی اور پانی پینے سے پیاس بجھانی اخلاص کے مخالف ہے یا نہیں تو اس کا جواب یہ ہے کہ یہ باتیں اخلاص میں خلل نہیں لاتیں کیونکہ روٹی اور روٹی کا سیر کرنا سب اللہ کی ایجاد سے ہے اور جس شے کو نفع کے واسطے اللہ نے پیدا کیا ہے اس سے نفع طلب کرنا اخلاص کے خلاف نہیں بالکل لیکن اخلاص کی یہ شرط ہے کہ عقل کی آنکھ جس چیز پر پڑے یہ جان لے کہ اپنی ذات سے یہ چیز معدوم ہے اور اللہ کے ایجاد سے موجود ہے اور اپنی ذات کی رو سے ہالک وفانی ہے اور اللہ کے باقی رکھنے سے باقی ہے تو اس صورت میں اللہ کے سوا سب کو معدوم محض دیکھے گا ان کی ذات کی رو سے اور اللہ کا نور وجود اور فیض احسان سب پر دیکھے گا یہ تفسیر کبیر کی پانچویں جلد میں ہے تو اس نظر سے اس کے نزدیک تمام خلقت ایسی ہوگی جیسے اونٹ کی مینگنی اور چمار سے بھی ذلیل اس واسطے کہ میدان قہر جلال لایزال اس ایزد متعال قابل التوبۃ شدید المحال کا نہایت ہی وسیع اور فسیح ہے کہ جو اس کانٹوں کے بیابان خونخوار ناپیدا کنار میں اپنی اصل کی خاکساری سے ذرہ وار تسلیم ورضا کی راہ کی گرد کو اپنے دل کی بینائی کا سرمہ کحل الجواہر بنائے وہ بڑا مرد بہادر ہے ؎

شہسوار یکہ منم گرد رہ جولانش      آفتاب از مژہ جاروب کشد می دانش

سبحان ربک رب العزۃ عما یصفون وسلام

علی المرسلین والحمد للہ رب العالمین

—



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# عقائد نامہ شیخ محمد عبد الحق محدث دہلوی منظوم بزبان اردو

وہی خالق خلق و معبود ہے
جہاں تک کہ پہنچے اس کو موجود ہے

اگر برگ گل ہے دگر نوک خار
ہر اک ذاکر حمد پروردگار ہے

نہیں تری کنہ پائے خیال
تصور اسیر کمند محال

تری کنہ میں عقل ششدر رہی
خرد عجز کا پہنے زیور رہی

سیاہی سے کاغذ پہ موے رواں
قلم کو ہے عذر عقد اللسان

## جبہ فرسائے خامہ نگاریں بتحریر نعت سید المرسلین

معلّے ہے رتبہ سخن کا مرے
کہ تر ہے سبزہ چمن کا مرے

فرشتے مرے آج مشتاق ہیں
کہ ممنون احسان عشاق ہیں

مرے بخت شورید کھلتے ہیں آج
سعادت مجھے بخشتی ہے خراج

ہما سایہ افگن ہے سر پہ مرے
سرے عجز و تمکین ہے در پہ مرے

ستارہ مرا اوج تابندہ ہے
چراغ فلک جس کا شرمندہ ہے

عجب کیا ہے اسکی عنایات سے
مجھے رستگاری ہو سیئات سے

خطائیں مری داخل سہو ہوں
گناہوں کے دفتر مرے محو ہوں

کہ ہیں مادح شاہ لولاک ہوں
غلام در حضرت پاک ہوں

شفیع الامم خاتم انبیا
کثیر الثناء و عمیم العطا

وہ ایسا ہے سلطان امت پناہ
کہ ہم ہیں گنہگار وہ عذر خواہ

سمند قلم لاکھ گر بند ہو
در نعت پر عجز سے کند ہو

بشر کیا کرے اسکا وصف مبین
کہے حق جسے رحمۃ للعالمین

فضیلت میں آدم سے افضل ہوا
یہ آخر ہوا گو وہ اول ہوا

کیا مطلع شرع و احکام سے
بچایا ہمیں شرک و اصنام سے

توقع بڑی حسن انجام کی
دکھائی ہمیں راہ اسلام کی

وجود اس کا شمع ہدایت ہوا
کلید در باغ جنت ہوا

مٹایا رہ و رسم کفار کو
مروج کیا دین مختار کو

بتوں کی پرستش کو باطل کیا
بنائے شریعت کو کامل کیا

کوئی امر گر اس میں ایجاد ہو
وہ بدعت ہے گو فعل اوتاد ہو

زبان شریعت سے تا تابعین
ہدایت ہے باقی ضلال مبین

غرض اٹھ گئے شیوۂ دین سب
کیے اس نے منسوخ آئین سب

کبھی سنگ خارا کو گویا کیا
کبھی اس نے مردوں کو جیا کیا

کبھی شق کیا اس نے مہتاب کو
کفایت کیا جرعۂ آب کو

خدا نے کیا اس پہ نعمت تمام
علیہ الصلوٰۃ و علیہ السلام

سلام اس پہ جو صاحب غار تھا
بلا و مصیبت میں غمخوار تھا

## منقبت خلیفہ بالتحقیق ابی بکر صدیق رض

صف مومنین کا ہوا وہ امام
سوا د رسالت کا قائم مقام

امامت پہ اس کی ہوا اتفاق
تمام امت خاص کا بے نفاق

خلافت سے جو اس کی بیزار ہے
اسے ساری امت سے انکار ہے

ہوئے متفق اس پہ سب اہل دین
یہ ہیں سب نائب سید المرسلین

علی مرتضیٰ نے بھی بیعت کیا
خلافت میں اس کی اطاعت کیا

تجھے صدیق سے گر ہے انحراف
تو کیوں کھل کے کہتا نہیں صاف صاف

کہ ہم فیض صحبت کے قائل نہیں
نبی پر کبھی دل سے مائل نہیں

✽ ✽

## نیاز گزاری خامۂ منطوق بمنقبت حضرت عمر فاروق و کامل الحیار والایمان حضرت عثمان و خاتم الخلفاء حضرت علی مرتضیٰ و ستہ باقیہ عشرہ مبشرہ و سبطین رسول الثقلین رضوان اللہ علیہم اجمعین

سلام اُس پہ جو صاحب عدل تھا
امام جہاں ابن خطاب نامدار
بنا دین کی ان سے برپا ہوئی
زبیر اور طلحہ و سعد و سعید
بن عوف بھی انہیں محبوب ہیں
پیمبر کے لختِ جگر نورِ عین

انیس نبی جامع فضل تھا
علی ولی صاحبِ ذوالفقار
مقدم انہیں فکر عقبیٰ ہوئی
فضائل میں ہر ایک وحید فرید
یہ دس یار بے شبہ محبوب ہیں
امام حسنؓ اور امام حسینؓ

و راس پر حیا ہیں جو فاضل ہوا
اٹھا داغ کفران کی شمشیر سے
سوا ان کے جو ہیں بشیر بہشت
رقم کیا کروں بوعبیدہ کا حال
جہاں سے یہ سب پاک ہو کر گئے
ستونہائے امامت کی دیوار ہیں

شہادت کا وہ بدر کامل ہوا
شجاعت میں فائق تھے وہ شیر سے
شہنشاہ جنت امیر بہشت
سپہر کرامت پہ بدر کمال
نہ پابند سیآت و عصیاں گئے
جوانانِ جنت کے سردار ہیں

## بیان کف لسان بخدیات صحابہ علیہم الرضوان و معرکۂ شام

نبی کا جسے فیض صحبت ملا
خدا جانے کیا ان کی تقصیر ہے
امام زماں سے پھرے اہل شام
ادہر ابن عم رسول امین
کہ تھا حق و منصب علی کیلئے
نہ بڑھ اس جگہ خامۂ سحر کار

اسے مفت ہیں باغ جنت ملا
ہر اک خواب کی اُلٹی تعبیر ہے
بغاوت خلیفہ سے کی لاکلام
اُدھر کو اخ مادر مؤمنین
نہ اہل خطار و بغی کے لئے
خموشی کر اس بات میں اختیار

خطا سے کہیں گے نہ معصوم اسے
ہمیں چاہیئے پاس صحبت ضرور
مگر ہم پہ لازم نہیں طعن و دم
بس اتنا ہمیں جاننا چاہیئے
زمانِ خلافت رہا تیس سال
زر نعت کو درّۃ التاج کر

کریں گے نکوئی سے موسوم اسے
گناہوں کا سب کے خدا ہے غفور
کر دیں اسکے بدلہ میں لعن و شتم
ہر اک شخص کو ماننا چاہیئے
ہوا پھر امیرانہ جاہ و جلال
بیان شب وصل معراج کر

## بیان معراج نبینا صلی اللہ علیہ وسلم

وہ شب جس سے ہو چاک دامن صبح
اگر صبح صادق اسے دیکھ پائے
دل افکار امت سے اندوہگین
جگایا شہنشاہ افلاک کو
جسد سے گئے بیت اقصیٰ تلک
خدا جانے کیا کیا وہاں سیر کی

تو پردہ میں ظلمات منہ کو چھپائے
کہ حاضر ہوئے جبرئیل امین
کہا مژدہ خالق پاک کو
بلاریب و بے شبہ بے وہم و شک
پلک مارتے رجعت خیر کی

رسول عرب شاہ گردوں جناب
لئے ساتھ اک مرکب تیز گام
بٹھایا سر زیں پہ لیکر شتاب
وہاں سے جہاں تک کہ تھا امر حق
رہ آورد سے سب کو حصہ دیا

پھٹے لاکھ جاسے گریبان صبح
مکان مقدس میں مشغول خواب
سبک عقل سے وہم سے خوش خرام
رکابی ہوا اتمام کردہ رکاب
گئے آپ طے کرکے ہر ہر طبق
چھپے راز کو اس نے افشا کیا

## آغاز داستان در ماہیت اشیاء و توحید بہیتا و احتراز از شرک و ریا

سخن ساز ہو خامۂ موشگاف
خدا نے جو عالم کو پیدا کیا

اصول عقائد کو لکھ صاف صاف
ہر اک چیز کو اک حقیقت دیا

نہ ہو قاصد نکتہ ہائے دقیق
نہ آتش پہ اطلاق ہو آب کا

نہ دے دیدہ طبع میں کحل ضیق
نہ پانی پہ ہو وہم سیماب کا

| | | | |
|---|---|---|---|
| نہ داخل کا جو کوئی قائل رہے | وہ راہ ضلالت پہ مائل رہے | وگر شک کرے علم و تعیین پہ | تو برہان قائم ہے ہر چیز پر |
| عقیل و بلید اس سے آگاہ ہے | وہ عالم ہے جو ماسوی اللہ ہے | عدم سے دیا اس کو قید وجود | نمایا علامات سودا و سود |
| کریگا وہ اک روز معدوم اسے | بنایا ہے کیا نقش موہوم اسے | ملک عرش و کرسی بہشت و جحیم | نہ ہوں گے بجز ذات پاک قدیم |
| وہ بے واسطہ آپ موجود ہے | کسی کا نہ والد نہ مولود ہے | کیا کن سے سب عرصۂ کائنات | فلک ارض و ارواح موت و حیات |
| وہ عالم نہ تھے جب وہ موجود تھا | اسے خلق سے عرفی مقصود تھا | نہ محتاج یاور مددگار ہے | غرض فعل کا اپنے مختار ہے |
| اگر روز و شب ہے دگر صبح و شام | یہ ہیں رشحہ کلک قدرت تمام | جہاں سب ہے حادث وہی ہے قدیم | قدیر و بصیر و علیم و حکیم |
| جو چاہے کرے پل میں عالم سیاہ | منور کرے ساتھ خورشید و ماہ | منزہ حدود و مکانات سے | مبرہ بلیات و آفات سے |
| برنگ بشر قامت و سر نہیں | اسے مبدأ و جسم و جوہر نہیں | نہ ترکیب کوئی نہ ہیئت کوئی | معین نہیں اس کی صورت کوئی |
| نہ قید تعلق نہ قید جہات | مگر ہے قدیم اس کی ذات و صفات | نہیں کنہ اسکی سے کچھ آگہی | ازل سے ابد تک وہی ہے وہی |
| زوال و ترقی سے وہ پاک ہے | خرد عاجز فہم و ادراک ہے | نہیں علم سے اسکے باہر کوئی | نہیں وضع سے اسکی ماہر کوئی |
| کسی کا وہ محتاج و طالب نہیں | خدا پر کوئی چیز واجب نہیں | یہ واجب ہو تو جب کہ محکوم ہو | بشر کی طرح خلق معدوم ہو |
| ہر اک فعل حکمت سے آلودہ ہے | تدارک میں جسکے خرد سودہ ہے | کسی کو ضلالت میں رکھے مدام | پلائے کسی کو ہدایت کا جام |
| کسی کو جہنم کا رستہ دکھائے | کسی کو کرم سے بہشتی بنائے | بہت اسکے مشہور نام و صفات | فقط اک اللہ ہے اسم ذات |
| اسے فارسی میں خدا یا کہیں | جو ترکی میں تنکری تعالیٰ کہیں | نہ کوئی شریک اور نہ کوئی سہیم | صفات احد اس پہ سب مستقیم |
| دوئی جسکے دل میں گذارا کیے | اگر موم ہے سنگ خارا کرے | تعصب سے باز آ دوئی چھوڑ دی | بس اب رشتۂ وہم کو توڑ دے |
| اگر مثل پیدا کرے مثل کو | تو واجب پہ اطلاق واجب ہو | پڑے ایک سے ایک کو انتفا | نہ باقی رہے شان پروردگار |

## بیان شناعت شرک و اقسامش

| | | | |
|---|---|---|---|
| ذبیحہ کیا اسنے اپنا غریک | | | خدا ایک ہے وحدہ لاشریک |
| چھپا جسکے سینہ میں ہے خار شرک | پڑا جس کی گردن میں ہے نار شرک | نہیں اس پہ اطلاق اسلام کا | وہ ہے بندۂ خاص اصنام کا |
| مگر شرک کے بھی کئی نام ہیں | خفی اور جلی اسکے اقسام ہیں | خدا گرد سے اسکی مصئون کرے | نہ مشرک بنا کر کے ملعون کرے |
| عبادت کا ہے شرک کفر عظیم | جزا اس کی لکھی ہے نار جحیم | یہ جس طرح کرنا رکوع و سجود | بعنوان تعظیم رب ودود |
| خدا کے سوا غیر کے واسطے | ضرر ہووے ماتھے کے واسطے | دیا لنسبت صوم کرنا کبھی | یہ صوم نبی ہے یہ صوم علی |
| ثواب اس کا البتہ معمول ہے | ذبیحہ بھی اس طرح مقبول ہے | پکارے نہ گر نسبت خاص سے | محبت سے ہو یا کہ اخلاص سے |

## فصل در بیان شرک فی العلم والقدرۃ

| | | | |
|---|---|---|---|
| مقال دوم علم و قدرت میں ہے | | | مجاز اس خطا کا ضلالت میں ہے |
| وہ کیا ہے سمجھنا کسی کو علیم | خبردار اسرار ہائے قدیم | سمجھنا کرامت کو مصداق غیب | سراپا غلط ہے سراپا ہے ریب |
| وہ بندہ ہے جو کچھ کہ چاہے کرے | طلسمات عالم کے پل میں دکھائے | کرے شق کبھی ماہ پر نور کو | جلائے برنگ خطب طور کو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بشر دعوئ غیب دانی کرے | تو سو کہے میں گھر اپنا پانی کرے | نبی کو جب انکار ہو غیب سے | تو سمجھو ہیں شعبدے ریب کے |
| رہا شرک قدرت وہ معلوم ہے | شناعت میں اس سے بھی مذموم ہے | خدا کے سوا کوئی قادر نہیں | خبردار و اسرار ناظر نہیں |
| بشر کے تصرف کا قائل نہ ہو | طلسم خیالی کا مائل نہ ہو | مقام ان کے گو قرب معراج ہیں | مگر انبیا اس کے محتاج ہیں |
| سوا اس کے ایک اور بھی تم ہے | کہ جس کا مخفی عرف میں اہم ہے | وہ کیا ہے کسی سے مدد مانگنا | مجھے رزق گلسے ولد مانگنا |
| نہ بعد مکانی پہ کرنا نظر | نبی یا نبی کہنا آٹھوں پہر | سلام ایسی سنت تو معیوب ہے | مگر بندگی سب کو محبوب ہے |
| خرافات حکم ہمیشہ رہا | **بیان امتناع اسماء ناشروع** | | جہاں بدعت و شرک کا گھر ہوا |
| رواج اس زمانہ میں ہے نام کا | نتیجہ ہو بد جس کے انجام کا | خدا بخش سے آگیا ہے نفور | ولی بخش پہ دل ہی یاں ہے حضور |
| نبی بخش ہو یا کہ سالار بخش | یہ اسماء شریعت میں ہیں خوار بخش | قسم اللہ کی صاف اللہ کی | رہی مصحف و حضرت شاہ کی |
| رسائی پہ آجا سمند خیال | **فصل در بیان تنزیہ باری عز اسمہ** | | بیان کر ذرا قدرت ذوالجلال |
| کیا آگاہ خلقت کو توحید سے | رہ و رسم پرہیز و تجرید سے | نہیں ذات واجب کا کوئی عدیل | نہ کوئی معاون نہ کوئی کفیل |
| نہ نور قمر ہے نہ وہ بوئے گل | یہ مخلوق وہ خالق جزو و کل | نہ قائم نہ قاعد نہ نائم کبھی | یہ لائق نہیں اسکو دائم کبھی |
| غرور و تکبر سے بیزار ہے | اسی کے لئے سب سزاوار ہے | رضا اس کی گر تجھکو مطلوب ہو | تو مسلوک افعال محبوب ہو |
| قدم رکھ شریعت پہ بے خوف و بیم | کہ بیشک ہے یہ جادۂ مستقیم | اگر تو نے چھوڑے یہ اعمال زشت | تو حصے میں ہے تیرے باغ بہشت |
| گناہوں کی گر تجھ کو عادت رہی | تو پھر سینکڑوں کوس جنت رہی | وہ ہر چند ہے فاعل کاروبار | مگر رد ہے تشکیک جبر اختیار |
| یہی ہے ترے امتحان کا مقام | کھلے گا اسی جا یہ پختہ و خام | اگر تجھ کو رضا و تسلیم ہے | تو مٹی ترے ہاتھ میں سیم ہے |
| دگر جہر سے آشنا دل ہوا | **بیان توحید رب العزت واتباع رسالت** | | تو نار جہنم کے قابل ہوا |
| اگر بوئے ایمان سے کچھ کار ہے | تو اول ضلالت سے بیزار ہے | تو پی صاغر صاف توحید کو | نہ کر کور چشمان امید کو |
| صداقت سے سن لے کلام رسل | بہت مرتفع ہیں مقام رسل | زباں ان کی جس شے پہ ناطق ہوئی | خبر وہ ہر آئینہ صادق ہوئی |
| اطاعت ہے ان کی دلیل بہشت | ہدایت ہے ان کی وکیل بہشت | نواہی و امر ان کے مانا کرو | انہیں صادق القول جانا کرو |
| خطا سے مبرا و محرم ہیں | گناہوں سے یہ لوگ معصوم ہیں | نہ پندان کی محمول بیہودہ تھی | ہدایت انہیں سب کی مقصود تھی |
| طریق روش ان کی کر اعتقاد | جہاں میں ہیں یہ نائب کردگار | نبی اک سے ایک افضل ہوئے | کمالات و خوبی میں اکمل ہوئے |
| ہر اک صاحب کشف و اعجاز تھا | براہین قاطع سے ممتاز تھا | مگر سب پہ آدم کو تقدیم ہے | ملائک نے کی جسکی تعظیم ہے |
| ہوئے مہبط وحی پھر بے شمار | کم و بیش اک لاکھ چوبیس ہزار | مگر سب سے افضل نبی کریم | کیا جس نے منسوخ شرع قدیم |
| امیر عرب خاتم انبیاء | رسول دو عالم حبیب خدا | ملائک سے افضل بشر بے شریک | غرض ہیں یہ اشخاص خیر و لطیف |
| کتاب ان پہ جو کہ نازل ہوئی | وہ تسلیم کرنے کے قابل ہوئی | صد و چار ان میں سے مشہور ہیں | مگر چار ان سب میں مفخور ہیں |

مسیحا کو انجیل حاصل ہوئی
تو موسیٰ پہ توریت نازل ہوئی

زبور اسنے بھیجا تھا داؤد کو
محمدؐ پہ قرآن محمود کو

فصاحت بلاغت سو ممتاز ہے
نبی کا ہمارے یہ اعجاز ہے

مبرا ہے وہ قصر و تطویل سے
معرا ہے تحریف و تبدیل سے

نہیں اس میں ہو ویگا کم اور فزوں
کہا اس نے انا لہ حافظون

## داستان در رویت خمسہ واجب العزت و خدمات ملائکہ علیہم السلام

اگر تجھ کو ایماں ترے دل میں ہے
تو فردوس صفا تیرے محل میں ہے

وہ خرم دلوں جس کے دل مشتاق ہو
ترا باغ امید آباد ہو

مسرت کوئی اس سے افزوں نہیں
برابر کوئی گنج قاروں نہیں

کریگا خداوند ناز و نعیم
زبس جلوۂ نور پاک قدیم

جمال اس کا دیکھیں گے سب مومنین
بقدر مراتب کہیں اور کہیں

نہ پردہ ہو حائل نہ بند نقاب
ہر اک جگہ مہ چاردہ بے حجاب

کوئی ایک ہفتہ کوئی ایک سال
کوئی عمر بھر میں علیٰ قدر حال

ملائک کی رویت خبر میں نہیں
حدیث و کتاب و اثر میں نہیں

نہیں ان کے معلوم نام و شمار
مگر علم قدرت میں ہو انحصار

مگر چار ان سب میں مشہور ہیں
ہر اک اپنے کام پہ مامور ہیں

کی خدمت وحی جبریل کو
دم صور محشر سرافیل کو

ہے میکائیل کو امر رزق و فتوح
رہا ایک وہ صاحب قبض روح

تداخل نہیں باہم افعال میں
تصرف نہیں انکے اعمال میں

گناہ و تکبر سے یہ پاک ہیں
عبادت میں کیا چست و چالاک ہیں

نہ غفلت نہ شہوت نہ کذب و ریا
سدا ذاکر نام پاک خدا

عزازیل معروف ابلیس ہے
یہی صاحب مکر و تلبیس ہے

حقیقت میں جن ہی فرشتہ نہ تھا
عبادت سے جا ان میں داخل ہوا

کوئیں میں جو بابل کے محبوس ہیں
وہ ہاروت ماروت مشہور ہیں

نظر کر ذرا آخر کار پر
خبردار ہو کر خبردار کر

## داستان در بیان معاد و پارۂ از احوال قیامت

کہ اس فصل میں شرع و احکام کی
ہے لازم تجھے فکر انجام کی

مصدق ہے اسکی خبر اور کتاب
کہ فساق ہیں مستحق عذاب

جہنم ہے کفار کے واسطے
بہشت اہل ابرار کے واسطے

مسافر پہ واجب ہے تدبیر ساز
رہ پرخطر ایسی منزل دراز

عبادت کے مرکب پہ ہولے سوار
جدھر چاہے جا تو برنگ غبار

ریاضت کے توشہ کو ہمراہ لے
گذر کر جہاں پر آفات سے

دگر حب دنیا سے دل ریش ہے
جزائے عمل تجھ کو درپیش ہے

نعیم و سقر کا نمونہ ہے گور
مکافات ہونا یہاں ہے ضرور

ہو امر کے گو طعمۂ دام و دد
گڑھے کا نہیں نام کچھ لحد

کریں گے سوال آکے منکر نکیر
کوئی جز عمل وال نہ ہو دستگیر

قیامت کو اٹھیں گے سب خواب سے
ملاقات ہووے گی احباب سے

یقین جان سن کر اس اخبار کو
میں لکھتا ہوں محشر کے آثار کو

یہی شیوہ اہل عالم رہے
زنا غیبت و کذب باہم رہے

محبت اٹھے خویش و اخوان سے
علاقہ رہے کچھ نہ ایمان سے

وقوع غضب و ورد دجال ہو
جو اس عہد میں ہو برا حال ہو

پھر آئے زمان ظہور امام
نزول مسیحا علیہ السلام

پھکے صور ہو باب توبہ کا بند
چڑھے غرب سے آفتاب بلند

اٹھیں شور سے خفتگان زمین
صغیر و کبیرہ کہین وہین

تلیں پھر عمل نیک و بدکار کے
ملیں سب مکاتیب کردار کے

گراں جس کی میزان اعمال ہو
وہی صاحب بخت و اقبال ہو

بزہ کاریوں کا نتیجہ کھلے
متاع عمل ذرہ ذرہ تلے

ملے حوض کوثر نبی کے لئے
سقائی عطا ہو علی کے لئے

مزے میں وہ جو شہد سے خوشگوار
خجالت دہ بوئے مشک تتار

کہوں شیر یا اس کو پانی کہوں
دریا چشمۂ زندگانی کہوں

علی مرتضیٰ ساقی آب ہوں
نبی بکرے جو کہ ناراض ہے
اگر تشنۂ آب کوثر ہے تو
ملائک دے ضرب پشت دوزخ پر
دم تیغ سے ہو کہ باریک ہے
پیادہ کوئی ہو کوئی ہو سوار
چراغ گذر نور ایماں ہے
شفاعت نہ ہووے کسی کی ہو سبیل
شفاعت میں جوہر دمیدان نبی
شفاعت کریں انبیاء اولیاء
وسیلے لگا کرکے بخشے گناہ
نہ بخشے تو کچھ اس پہ لازم نہ ہو
عجب کیا ہے گر بخشدے کردگار
اگر ایمان کامل ہے تو ہے نیر
گناہ و خطا کوئی اصغر نہیں
مگر اہل حق پہ مائل ہوئے
لواطت زنا قتل غیر صواب
عناد و حسد اکل مال یتیم
جہاد اور فطرے سے کرنا گریز
سمجھنا نہ ماں باپ کو محترم
تراویح پڑھتے تو ہوں لڈوں شغل
اگر گنج قارون کا بھی ہاتھ لگے
اگر لحم خنزیر کے ہوں کباب
کہاں کا خدا اور کہاں کا عذاب
غرض جس کو اللہ کہدے حرام

بلائیں انھیں ہو کے احباب ہوں
اسے جام کوثر سے اعراض ہے
صداقت کن قول حیدر ہے تو

علی کی محبت جو دل میں نہ ہو
نہ دوں حوض سے اس کو اک جرعہ آب
غبار تعصب سے دل پاک کر

## داستان در بیان صراط و شفاعت سید المرسلین و دیگر انبیاء و اولیاء

سفر دور کا راہ تاریک ہے
کوئی سست کوئی ز رنگ غبار
عصا دستگیری پیراں نے
مگر اذن جس کے لئے ہو نزول
رہا کار فوج اسیراں نے
بقدر اپنے رتبہ کے ہر اک جدا
کرے کچھ نہ افعال بد پر نگاہ
خدا پر کوئی شخص حاکم نہ ہو
گناہان معدود کو ایک بار

کوئی برق کی طرح جائے گذر
عمل کے سوا کوئی مرکب نہ ہو
توجہ جو در لیئے رحمت کرے
ترا فکر روز جزا لازم ہست
وہ ہو ذات پاک رسول امین
مگر سب اسی کے یہ الطاف ہیں
نہیں تو اگر اذن ثابت نہ ہو
ہوئی خیر کے ساتھ موسوم ہے
نگر ہے مقدم جزائے عمل

## داستان در محرمات شرعیہ

عمامہ نہیں جیب و چادر نہیں
خطا ہائے اکبر کے قائل ہوئے
نفاق و دغل شرک شرب شراب
قسم جھوٹ کھانا بلا خوف و بیم
رہ رسم دنیا میں چالاک و تیز
اقارب پہ رکھنا بنائے ستم
جو میلے لگے جائیں واں بکھر بل
تو کعبہ مدینہ کو جایا نہ جائے
اگر زک اس کی ہو اور کیف شراب
بہشت اپنی دنیا ہے پی لیں شراب
اسی پر اقامت اسی پر دوام

خطا جو کہ ہو اس کو اعظم سمجھ
قلیل ان سے قالب میں لا تا ہوں میں
قذف سود سرقہ حلق کشف راز
نہ کرنا تمیز حلال و حرام
تنازع پہ باہم کمر باندھنا
زمانا اگر دیوے فرصت کبھی
بساط اور شطرنج پہ جان دیں
اوامر و نواہی سے بیزار ہوں
نہ سمجھیں کسی ایک کو بھی حرام
شہادت اگر راست ہو منہ چھپائیں
مزا اس تخلف کا نزدیک ہے

تو تو آب کوثر سے پھر ہاتھ دھو
یہی کہتے تھے شاہ عالیجناب
مواعید قاطع کو ادراک کر
برائے گذر کردن جزو کل
کسی کو کسی کی نہووے خبر
سیاہی دل کے سوا شب نہ ہو
معاصی کی صالح شفاعت کرے
محمد شفیع و خدا حاکم ست
کریم الامم شافع مذنبین
سراپا عنایات و اعطاف ہیں
شفاعت مفید شفاعت نہ ہو
یہ امت بلا شبہ مرحوم ہے
نہ ہو نیش عقرب سے پیدا اثر
نہ کر امتیاز صغیر و کبیر
ہلاہل سمجھ نشتر غم سمجھ
بیان مطالب لاتا ہوں میں
زر راز نشا ترک صوم و نماز
مزامیر سننا سر صبح و شام
فساد و فتن کی سپر باندھنا
نہ کھولیں کتاب نصیحت کبھی
لگا شرط بیں دین و ایمان دین
یہ لوگ اس زمانہ میں بیدار ہوں
بیئیں شیر مادر سمجھ کر مدام
جو جھوٹی ہو تو بن بلائے بھی جائیں
نمونہ ذرا گور تاریک ہے

تجھے کام آئے گا واں پر عمل — عمل کر عمل کر عمل کر عمل — خدا کی نہ رحمت سے مایوس ہو — نہ مفتون دنیا سے سالوس ہو

تجھے چاہیے دل سے امید و بیم — اگر بخش دے تو ہے غفور رحیم

### داستان دربیان تصدیق ایمان و مدح صداقت

دلا شرط ایمان سے آگاہ ہو — نہ کذب و ہوا کا ہوا خواہ ہو — مگر نور وحدت کا عاشق رہے — زبان ناطق و قلب صادق رہے

صداقت ہی بنیان اسلام ہے — صداقت دلیل خوش انجام ہے — صداقت رہی منصب انبیاء — صداقت ہے سرمایۂ اولیاء

صداقت رہ و رسم صدیق ہے — دغل طرز بوجہل زندیق ہے — اگر خوف جاں سے کرے باک تو — رکھے قلب کو پاک اور صاف تو

زباں گو کہ منطوق تکفیر ہو — نہ اصلاً تو ماخوذ تعزیر ہو — اگر فدیۂ راہ اسلام ہے — شہیدوں میں داخل ترا نام ہے

ابھی وقت باقی ہے اے بے خبر — صداقت کو کر کسب نور بصر — نہ نقد جوانی کو غفلت میں کھو — غنیمت سمجھ اس کو حسرت میں کھو

دم نزع جینے سے جب یاس ہو — سر رخصت و حالت یاس ہو — نہ کام آئے اس وقت زاری تری — نہ توبہ نہ انکساری تری

نہ ہو مثل فرعون ایماں قبول — جہنم ترا ہو مکان نزول

مجھے فکر بحث کرامات ہے — جسے کہتے ہیں خرق عادات ہے

### دربیان کرامت اولیاء کرام و فضیلت محبوب سبحانی شیخ عبد القادر جیلانی رحمہ اللہ

کرامت نہیں نام تلبیس کا — یہ ہے شعبدہ مکر ابلیس کا — کرامت نہیں گنج و دستار ہیں — کرامت نہیں سبحہ زنار ہیں

ریا و کرامت میں باہم تضاد — نصیبوں میں ہووے کہیں اتحاد — اگر تو ہے خواہان کشف مبین — تو کر اتباع رسول امین

کرامت ہے عکس آپ کے سینہ کا — مقابل رہا کر اس آئینہ کا — کرامت کی تحقیق میں شک نہیں — کہ ناطق ہے اس میں کلام مبین

زمان صحابہ سے تا ایں زماں — نہیں اہل باطن کا حد بیاں — خوارق جو سب انکے مشہور ہیں — ہمیں دل سے مقبول و منظور ہیں

انہیں اپنا مولیٰ سمجھتے ہیں ہم — در راہ عقبیٰ سمجھتے ہیں ہم — کواکب جو چرخ کرامت پہ ہیں — بقدر اپنے نور ہدایت پہ ہیں

مگر سب میں جو اکمل النور ہے — لقب دستگیر اسکا مشہور ہے — شہنشاہ بغداد سالار جیل — سواد طریقت کا کامل دلیل

اور اس عہد میں جس پہ ہو یہ مدار — وہ ہے سید احمد نامدار — نہ کیونکر ہو تبلیغ دین میں وجیہ — وہ سید ہے الولد سر ابیہ

خدا اس کو منصور دین پر کرے — نشان اس کا قائم زمین پر کرے

عوام اور فاسق سے جو خرق ہو — معونہ کہو اور تمہل کہو

### داستان صدور خوارق از کفار و فساق و عوام اہل اسلام و انبیاء علیہم السلام

خوارق جو کافر سے پائیں ظہور — اسے درج کہتے ہیں اہل شعور — ولی و نبی سے جو یہ سانحہ ہو — وہ بیشک کرامات و اعجاز ہو

جو مسلم سے ہو بعض افعال کفر — نمایاں ہوں اطوار اعمال کفر — ملامت کریں کفر دائر کہیں — نہ ہم اہل قبلہ کو کافر کہیں

ہیں اب خاتمہ پر کمر بستہ ہوں — ہجوم تردد سے دل خستہ ہوں

### داستان درخاتمہ کتاب وجواز فاتحہ وغیرہ

مرے پند روشن کو سن بے خبر — کہ میں ہوں زباں چراغ سحر — ولی لاکھ رتبے میں ہو سر بلند — نہ پہنچے نبوت پہ اس کی کمند

کرے لاکھ بندہ پرستندگی — نہ بندے سے ہے مفترق بندگی — اگر جذب ہووے تو مجبور ہے — تکالیف شرعی سے معذور ہے

عقیدت اگر ان سے رکھتا ہے تو — ذرا نیک و بد کو سمجھتا ہے تو — مقابر کو ان کے نہ کر سجدہ گاہ — کہ یہ مشرکوں کی ہے آئین راہ

سلام ان پر بھیج اور درود و فتوح
طباقوں کو لے ہاتھ میں قل پڑھیں
چراغ اور پردوں کی ہووے بہار
یہ پیران نابالغ و بد مآب
بنے گرد سر و چراغاں ضرور
مگر دیں نہ للہ اک جام آب
بس اب طبع جادو خیالی نہ کر
کہ وقت تری ہم کو معلوم ہے
موانع گئی اس کو درپیش تھے
کتاب اک عقائد میں چھپنی ہی تھی
کیا آرزو نے اسی دن تمام
ہزاروں زباں سے اسی کو رواں
کیے اس نے مرسل نبی و رسول
اسی سے ہے قائم قیام و قعود
بس اصحاب ایماں کو معلوم ہے
وہ آگاہ معقول و منقول ہے
غرض اس کے اوصاف ہیں بے شمار
سن ہجرت پاک سے تھا شمار

دعا کر کہ تا شاد ہو ان کی روح
مزاروں پہ رومال چادر چڑھیں
لگے گا دم ردنگیوں کی قطار
نہ محتاج کو دیکے بخشیں ثواب
وہیں متصل سنگ فرش بلور
کہ ہوتا ہے مرنے سے رفع عذاب

عجب دور اپنا پر آشوب ہے
انھیں جان کر دل سے حاجت روا
غرض شمع و گل پر کرامات ہے
درود اور قرآن نہ کوئی پڑھے
یہ حسن اور تکلف تو سارا کریں
خدا دے نہ جاہل سے صحبت کبھی

## داستان وجہ نظم کتاب

جہاں میں تری فکر کی دھوم ہے
سر خامہ بے ریش پر ریش تھے
رقم کردہ عبد حق دہلوی

قلم نے یہاں کند پائی سی کی
نہ نشو و نما مجھ کو منظور تھا
ہوا امر استاد عالیجناب

## خاتمۃ الطبع

کیا خلق کو جس نے ایماں عطا
کہ پادیں ہدایت ظلوم و جہول
اسی سے وجود رکوع و سجود
عقائد میں یہ نظم منظوم ہے
سخن اس کا ہر فن میں مقبول ہے
و لے ہے مناسب یہاں اختصار
زباں پر دو صد شصت و ہفت ہزار
تو مومن کو توفیق دے سیر کی

ممیز کیا کفر و ایمان میں
خصوصاً وہ صدر صف انبیاء
درود اس پہ جو کہ اصحاب تھے
مصنف کا ہے نام حیدر حسین
ذہانت پہ اس کی یہی ہے دلیل
گہ طبع ایں نظم صافی ادا
رہے فیض سے تیرے اے کردگار
مصنف کو اسکے جزا خیر کی

کہ جو منع ہے سب کو مرغوب ہے
کریں اپنی حاجت میں التجا
لحد گاہ کیلئے کہ شب راتی ہے
مگر قبر میت پہ طغرا لکھے
عروسانہ مرقد سنوارا کریں
عداوت ہے بے عقل کی دوستی
جواہر سے گنجینہ خالی نہ کر
تصور نے کچھ نارسائی سی کی
میں اک امر پر خیر مامور تھا
کہ دے صورت نظم اسکو شتاب
سخن ختم ہوتا ہے بس والسلام
مبصر کیا نفع و نقصان میں
ہوئی دین کی جس سے محکم بنا
عقائد کے جن سے قواعد بنے
صفات حسن جس سے بازیب و زین
لکھی ایک دن میں یہ نظم جلیل
مہینا جمادی کا تھا دوسرا
یہ باغ عقائد ہمیشہ بہار

الحمد للہ والمنۃ کہ رسالہ عقائد نامہ شیخ عبد الحق محدث دہلوی تمام ہوا

# فتویٰ از علمائے حنفیہ در مسئلہ علم غیب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

کیا فرماتے ہیں علمائے محققین احناف رحمہم اللہ مسئلہ ہذا میں کہ زید کہتا ہے اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے کل غیب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو عطا فرمایا تھا اور اب بھی آپ مخلوق کے ہر ایک حال ظاہر و باطن خیر و شر سے بخوبی واقف ہیں یہانتک کہ مچھر کے پر ہلانے کا بھی آپ کو علم ہوجاتا ہے اور ہر ایک کی آواز خواہ مشرق میں ہو یا مغرب میں بذات خود سن لیتے ہیں پس یہ عقیدہ کیسا ہے اور ایسا عقیدہ رکھنے والا مذہب احناف اور کتب معتبرہ حنفیہ کی رو سے مسلمان رہا یا کافر و مشرک ہوگیا۔ بینوا توجروا۔

**جواب** از علمائے دیوبند وغیرہ زید مجدہم۔ جو شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عالم الغیب ہونے کا معتقد ہے سادات حنفیہ کے نزدیک قطعاً مشرک و کافر ہے۔ صاحب بحر الرائق کتاب النکاح میں صاف تحریر فرماتے ہیں کہ جو کوئی نکاح کے شاہدین اللہ اور رسول اللہ مقرر کرے اور اعتقاد یہ کرے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عالم الغیب ہیں وہ یقیناً کافر ہے اور مشرک۔ تو اسی کو کہتے ہیں کہ کسی مخلوق کو اللہ تبارک و تعالیٰ کے ساتھ کسی وصف ذاتی مثل علم کے اور قدرت کے اور عبادت کے شریک کرے اس واسطے کہ اشتراک فی الذات یعنی تعدد آلہ کا قائل تو بہت ہی کم کوئی ہوا ہوگا۔ شامی نے رد المحتار کی کتاب الارتداد میں صاف طور سے ایسے عقیدہ رکھنے والے کی تکفیر کی ہے اور یہ جو کہتے ہیں کہ علم غیب بجمیع اشیاء آنحضرت کو ذاتی نہیں بلکہ اللہ تعالیٰ کا عطا کیا ہوا ہے سو محض باطل اور خرافات میں سے ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو محشر میں بھی بعض لوگوں میں قابل سقی بار کوثر ہونے کا احتمال ہوگا اور باری تعالیٰ کی طرف سے ارشاد ہوگا انک لا تدری ما احدثوا بعدک اخرجہ البخاری الحدیث۔ الجواب صحیح۔ بندہ محمود عفی عنہ مدرس اول مدرسہ دیوبند۔ اصاب المجیب عزیز الرحمٰن عفی عنہ مفتی مدرسہ۔ اصاب من اجاب محمد ناظر حسن دیوبندی۔ الجواب صحیح۔ خلیل احمد عفی عنہ مدرس اول مدرسہ مظاہر العلوم سہارنپور۔ اصاب من اجاب محمد ریاض الدین عفی عنہ مدرس مدرسہ اسلامیہ میرٹھ۔ الجواب صواب۔ عبد المؤمن مدرس مدرسہ میرٹھ۔ ہذا ہو الحق وماذا بعد الحق الا الضلال۔ اسمہ احمد۔ الجواب صحیح۔ محمد اسحاق عفی عنہ مدرس مدرسہ میرٹھ۔ الجواب صحیح خاکسار سراج احمد عفی عنہ میرٹھی۔ احمد حسن الحسینی الامروہی غفرلہٗ۔

جواب مولانا رشید احمد صاحب گنگوہی دامت برکاتہم۔ علم غیب خاصہ حق تعالیٰ کا ہے اس لفظ کو کسی تاویل سے دوسرے پر اطلاق کرنا ایہام شرک سے خالی نہیں (رشید احمد)

**جواب از جانب علماء دہلی۔** بیشک یہ اعتقاد رکھنا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنا کل علم غیب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو عطا فرما دیا تھا یا مخلوقات کے تمام حالات جزئی و کلی سے آپ واقف ہیں اور بذات خود ہمارے تمام اقوال و احوال کو خواہ ہم کہیں ہوں آپ سنتے اور دیکھتے ہیں کفر ہے۔ شرح فقہ اکبر میں ملا علی قاری رحمۃ اللہ فرماتے ہیں

اعلم ان الانبیاء لم یعلموا المغیبات من الاشیاء الا ما اعلمہم اللہ احیانا و ذکر الحنفیۃ تصریحا بالتکفیر باعتقاد ان النبی یعلم الغیب لمعارضۃ قولہ تعالیٰ قل لا یعلم من فی السموات والارض الغیب الا اللہ۔ یعنی انبیاء علیہم السلام امور غیبی سے واقف نہ تھے مگر جتنا جس وقت اللہ نے ان کو بتلا دیا اور حنفیوں نے صراحت کے ساتھ فتویٰ دیا ہے کہ جو آپ کی غیب دانی کا اعتقاد رکھے کافر ہے کیونکہ مخالف ہے قول اللہ تعالیٰ (قل لا یعلم الخ) کے، اس عبارت سے احناف کرام کا مذہب بخوبی معلوم ہو گیا کہ وہ ایسا مذہب رکھنے والے کو جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو غیب داں کہے کافر کہتے ہیں زیادہ تفصیل کتب مطولات فقہ میں موجود ہے من شاء فلیراجع الیہ اور رسالہ میں اس عقیدہ واہیہ کے ابطال میں ایک فتویٰ مطبع انصاری دہلی میں چھپا ہے۔ مذہب حقہ احناف کرام معلوم کرنے کے لئے وہی کفایت کرتا ہے واللہ اعلم بالصواب

| امیدوار شفاعت |
| --- |
| محمد عبد القادر |

العقیدۃ عندی ان الرسول لا یعلم الغیب الا باخبار من اللہ والہام منہ وہذا ایضا بعض الاشیاء لا کلہا و لا یعلم الغیب بدون ہذہ الطرق ایضا ۱۲ حررہ فتح محمد عفی عنہ (میرا عقیدہ یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم غیب داں نہ تھے اور بجز ان طرق وحی یا الہام یا کشف کے غیب معلوم نہ کر سکتے تھے اور وہ بھی بعض غیب نہ کل) بلاریب عقیدہ مذکورہ سوال از عقائد اہل سنت والجماعت نیست تا احناف کرام چہ رسد و آنچہ عقیدہ اہل سنت و بران کل اجماع امت شدہ آنست کہ علم کسے مثل علم خداوندی نخواہد شد و احاطہ علم کل اشیاء کسے را نیست اگرچہ باطلاع خداوندی باشد۔ فقط محمد سیف الرحمن عفی عنہ پشاوری ٹونکی حال وارد دہلی۔ کوئی مسلمان جس کو ذرا بھی قرآن و احادیث و علم عقائد کی کتابوں سے بہرہ ہے یہ نہیں کہہ سکتا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم یا اور کوئی نبی غیب دانی میں حق سبحانہ کی برابر ہے اور نہ کوئی یہ کہہ سکتا ہے کہ حق سبحانہ نے جملہ غیب کسی بشر کو عطا فرما دیئے ہوں کس لئے کہ آیت وعندہ مفاتح الغیب لا یعلمہا الا اللہ وغیرہا بہت سی وارد ہیں اور نہ کسی آیت و حدیث سے یہ بات ثابت ہے اور کتب عقائد اسلامیہ میں بھی یہی ہے اور اسی پر جمہور کا اتفاق ہے ۱۲ ابو محمد عبد الحق عفی عنہ۔ العجب کل العجب یتسم بسمۃ اہل العلم و یتزی بزیہم کیف یتردد فی تکفیر مثل ہذا الشخص وکیف لا یقطع بکفرہ ومن یقول من اہل العلم انہ صلعم لم یکن یعلم بعض الاشیاء باخبار اللہ ایضا بل ہو صلعم اعلم الانبیاء بل النبوۃ کمال علمی کما سطر فی الکلام انما الداہیۃ الدہیاء ممن یشیع الفاحشۃ علی المنابر ویذیع الباطلۃ فوق المنائر من انہ ادعی علم کل الاشیاء بعضہا و قضیضہا فانہ اشراک صریح اتفقت کلماتہم علی تکفیر مثل ذلک والتعجب کیف یستنصر ہذا القائل وہو مخالف للسنۃ عن آخرہا

واللہ ولی الامور۔ انور شاہ کشمیری (قل الخیر والا فاسکت) مدرس مدرسہ امینیہ۔ ترجمۃ: بڑا تعجب ہے اس شخص سے
جو زمرۂ علماء میں ہو کر ایسے شخص کی تکفیر میں تردد کرے اور قطعاً اس کو کافر نہ کہے بھلا کوئی عالم یہ کہہ سکتا ہے
کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خدا کے تبلائے سے بھی بعض چیزوں کی خبر نہ ہو ہرگز نہیں بلکہ آپ تو تمام انبیاء
علیہم السلام سے زیادہ عالم تھے اور نبوت تو نام ہی کمال علمی کا ہے جیسا کہ علم کلام میں مسطور ہے بڑا فتور تو وہ شخص
برپا کر رہا ہے جو ہر جگہ یہ کہتا پھرتا ہے کہ آپ کو جمیع اشیاء کا علم دیا گیا ہے حالانکہ یہ صریح شرک ہے اور تمام فقہاء متفق
اللفظ ایسے شخص کی تکفیر کرتے ہیں۔ تعجب ہے کہ یہ شخص کس دلیل سے حجت پکڑتا ہے حالانکہ یہ تمام احادیث کے
مخالف ہے واللہ ولی الامور ۱۲۔ الجواب صحیح۔ بندہ ضیاء الحق عفی عنہ مدرس مدرسہ امینیہ۔ رأیت ہذا الجواب فوجدتہ
صحیحا۔ عبد الرحمٰن عفی عنہ جانشین مولوی عبد الرب صاحب مرحوم۔ بخاری شریف کی حدیث ہے۔ واللہ لا ادری و
انا رسول اللہ ما یفعل بی ولا بکم۔ اس حدیث کی شرح میں جناب شیخ المحدثین حضرت شیخ عبد الحق محدث دہلوی یوں
فرماتے ہیں والحاصل انہ یرید نفی علم الغیب عن نفسہ صلی اللہ علیہ وسلم وانہ لیس یطلع علیہ وانہ غیر واقف ولا مطلع
علی المقدور لہ ولا لغیرہ والمکنون من امرہ وامر غیرہ۔ دیکھو یہ استاذ المحدثین صاف صاف مکرر الفاظ سے فرماتے
ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہرگز غیب داں نہ تھے۔ فقط واللہ اعلم بالصواب۔ فقیر محمد حسین عفا اللہ عنہ ابراہیم۔
جواب از مولوی کرامت اللہ صاحب۔ علم غیب بالذات خداوند تعالیٰ ہی کے واسطے ہے اور اس کے علم
کی برابر کسی کو علم نہیں ہو سکتا جیسا وہ اپنی ذات میں یکتا ہے اپنی صفت علم میں بھی یکتا ہے اگر کوئی اس طرح کے
علم میں اس کا کسی کو شریک بنا دے وہ بیشک مشرک ہے اور یہی مراد فقہاء حنفیہ کی ہے جہاں نفی علم غیب
غیر سے کرتے ہیں اور جن احادیث سے غیر کا عالم بالغیب ہونا ثابت ہوتا ہے وہ باطلاع اللہ تعالیٰ بالعرض
مراد ہے، فثبت التوفیق بین القولین۔ اب مطلق انکار یا اثبات دلیل جہالت ہے ہمارے حضور پر نور فخر
الاولین والآخرین صلی اللہ علیہ وسلم کو بیشک بعض غیوبات من غیب اللہ تعالیٰ کا علم ہے اس کو خداوند تعالیٰ
ہی جانتا ہے ہاں بعد خداوند تعالیٰ کے جس قدر آپ کو علم ہے وہ بیشک تمام مخلوق سے خواہ فرشتہ ہو یا نبی
یا غوث یا جن یا شیاطین کوئی بھی ہو بڑھ کر ہے اور آپ کا کوئی مماثل نہیں اس صفت میں۔ حررہ محمد کرامت اللہ

(محمد کرامت اللہ)

## فتویٰ در علم غیب از جانب غیر مقلدین

ہذا بلاغ للناس ولینذروا بہ ولیعلموا انما ہو الہ واحد ولیذکر اولوا الالباب۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ واضح ہو کہ
مولوی ہدایت رسول صاحب لکھنوی وارد حال دہلی اپنے اکثر وعظوں میں یہ فرماتے ہیں کہ رسول اکرم صلی اللہ
علیہ وسلم کو اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنا کل علم غیب عطا فرما دیا تھا اور اب بھی آپ کو غیب کا علم ہے اور مخلوق

